بیع مجازفة أو بیع من غیر الطعام مکایلة أو موازنة جاز بیعه قبل قبضه'' (المغنی)۔

مالکیہ کے پیش نظر وہی روایات ہیں جن میں ممانعت صرف طعام کے ساتھ مخصوص بیان ہوئی ہے، ناپ تول کر خریدی ہوئی اشیاء ہی میں ممانعت مخصوص کرنے کی دلیل غالباً مسند احمد میں حضرت عبداللہ بن عمر کی وہ روایت ہے، جس میں ناپ تول کر خریدی ہوئی اشیاء کو قبضہ سے پہلے فروخت کرنے سے منع کیا گیا ہے، مالکیہ کے نزدیک بلا کیل و وزن خرید وفروخت کی صورت میں نفس عقد ہی سے مبیع خریدار کے ضمان میں آجاتی ہے اور تصرف کرنا جائز ہوجاتا ہے۔

صالح عبدالسمیع الابی لکھتے ہیں: ''بخلاف الجزاف وهو بیع الشئ بلا کیل ولا وزن ولا عدد. فإن بیعه قبل قبضه جائز علی المشهور؛ لأنه ملکه بالعقد ولذا لو تلف قبل قبضه کان ضمانه من المشتری'' (الثمر الدانی)۔

احناف کے نزدیک حکم ممانعت صرف اشیاء منقولہ کے ساتھ مخصوص ہے، جو اشیاء منتقل نہیں کی جاسکتی ہیں، جیسے زمین ومکان وغیرہ، ان کی فروختگی قبضہ سے پہلے جائز ہے، یہ رائے امام ابوحنیفہ اور امام ابویوسف کی ہے۔

احناف کے پیش نظر گرچہ وہی روایات ہیں جن میں حکم ممانعت عام ہے، لیکن انہوں نے روایات کے الفاظ کے بجائے مقصد پر نگاہ رکھی ہے کہ اصل مقصد غرر سے بچانا ہے، اموال غیر منقولہ میں یہ اندیشہ نہیں کہ حوالگی سے پہلے وہ چیز ضائع ہوجائے، یہی وجہ ہے کہ اگر اموال غیر منقولہ میں بھی یہ اندیشہ پیدا ہوجائے، مثلاً زمین ومکان دریا کے کنارے واقع ہوں اور سیلاب کی زد میں آجانے کا خطرہ ہو، یا صحرائی علاقہ میں ریت میں ڈھک جانے کا اندیشہ ہو تو ایسی صورت میں مکان وزمین کو بھی قبضہ سے پہلے فروخت کرنا درست نہیں ہے۔

قبضہ سے پہلے زمین کی فروختگی کا جواز حضرت عثمانؓ سے عملاً ثابت بھی ہے۔

پس قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کے مسئلہ میں سب سے زیادہ تنگی حضرات شوافع کے یہاں ہے اور اس کے برعکس سب سے زیادہ وسعت مالکیہ وحنابلہ کے نزدیک ہے، احناف نے علت کی بناپر نص میں تخصیص کا راستہ اختیار کرتے ہوئے غیر منقولہ میں جواز اور منقولہ اشیاء میں عدم جواز کی رائے اپنائی ہے۔

ابن حزم کے نزدیک یہ ممانعت صرف گندم کے ساتھ خاص ہے، کیونکہ طعام سے مراد ان کے نزدیک صرف گندم ہی ہے۔

عثمان البتی سے مطلقاً جواز کی رائے منقول ہے، ابن حزم نے عطا کی بھی یہی رائے نقل کی ہے، لیکن یہ ایک قول شاذ وغیر معتبر ہے۔

''هذا قول مردود بالسنة والحجة المجمعة علی الطعام'' (تکملہ فتح الملهم)۔

## ۶۔ فیکٹری سے خریداری کے بعد قبضہ سے پہلے فروختگی:

فیکٹری سے مال کی خریداری کے بعد اسے قبضہ میں لئے بغیر دوسرے کے ہاتھ فروخت کرکے فیکٹری ہی سے اپنی ضمانت پر مال ترسیل کرائی جائے تو مال پر قبضہ حسی نہ پائے جانے کی وجہ سے اس فروختگی کو ناجائز قرار دیا جائے گا، یا ضمانت کو قبضہ حسی کا قائم مقام سمجھتے ہوئے حکم جواز دیا جائے گا، اس بابت شرکائے گرامی کی آراء میں اختلاف ہے۔

بیشتر حضرات علماء کرام نے اس صورت معاملہ کو جائز قرار دیا ہے، مجوزین حضرات میں سے اکثریت کی رائے میں خریدار اول کے ضمان کو قبضہ حسی کا قائم مقام، بائع کو خریدار کا وکیل قرار دیتے ہوئے بائع کے تصرف کو خریدار کے لئے قبضۂ حکمی اور ضمان کو قبضہ حکمی مان کر اس صورت معاملہ میں جواز کا فتویٰ دیا جائے گا، یہ استدلال درج ذیل حضرات کا ہے:

مولانا زبیر احمد قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، مفتی انور علی اعظمی، مفتی محبوب علی وجیہی، مولانا شاہین جمالی، مولانا تنویر عالم قاسمی، مفتی شکیل احمد سیتاپوری، مولانا سمیع اللہ قاسمی، مولانا منظور عالم قاسمی، مولانا اختر امام عادل، مولانا احمد دیولوی، مفتی احمد نادر القاسمی، مولانا ایوب سبیلی، مولانا شاہد قاسمی، مولانا قمر الزماں ندوی، مولانا نور عالم قاسمی، مولانا مسعود احمد، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا مجیب الغفار اسعد اعظمی، مولانا ابوالحسن علی، مولانا ابوبکر قاسمی، مولانا سلطان احمد اصلاحی، مولانا ظفر عالم ندوی، مولانا شمس پیرزادہ، ڈاکٹر عبدالعظیم اصلاحی، ڈاکٹر ظفر الاسلام اعظمی، مفتی جمیل احمد نذیری، مفتی ثناء الہدیٰ قاسمی، مولانا ارشاد قاسمی، مولانا ارشد قاسمی، مولانا قمر عالم، مولانا ابرار احمد خاں ندوی، مولانا شہزادا کرام۔

درج ذیل حضرات نے اس مسئلہ میں مسلک مالکی کو اختیار کرتے ہوئے فتوی جواز دینے کی رائے دی ہے:

مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مولانا اخلاق الرحمن قاسمی، مولانا اقبال احمد قاسمی، مولانا عزیر اختر قاسمی، مولانا عبدالرشید، مولانا طاہر مظاہری۔

درج ذیل علماء کرام کی رائے یہ ہے کہ اگر فیکٹری میں خریدار کا مال علاحدہ کردیا جائے یا اس پر نشان وغیرہ لگا کر کسی طرح ممیز کردیا جائے، تاکہ تخلیہ کی کوئی صورت پائی جاسکے تو یہ صورت معاملہ درست ہوجائے گی:

مفتی نسیم احمد قاسمی، مفتی محمد عبیداللہ اسعدی، مولانا ابوجندل قاسمی۔

مولانا نعیم اختر قاسمی کی رائے میں رسید پر قبضہ کے بعد فروختگی درست ہے۔

دوسری رائے عدم جواز کی ہے، اس رائے کے قائلین کا استدلال ہے کہ ضمان کا وجود قبضہ پر موقوف ہوتا ہے، اس لئے قبضہ سے پہلے ضمان درست نہیں، نیز نقصان کا ضامن ہوجانا قبضہ کے تحقق کے لئے کافی نہیں ہے، لہذا چونکہ قبضہ حسی موجود نہیں، یہ صورت معاملہ ناجائز ہوگی:

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مولانا رضوان القاسمی، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مولانا ابراہیم بن محمد، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا عبدالرحمن پالنپوری، مولانا عبدالرحیم، مولانا محمد زید ندوی، مولانا حنیف ملی۔

مولانا محمد برہان الدین سنبھلی صاحب کی رائے میں قبضہ سے پہلے فروختگی کی ممانعت کی وجہ صرف ''ربح ما لم یضمن'' نہیں، بلکہ انفساخ عقد کا احتمال، غرر، ملک غیر کی بیع بغیر اجازت مالک، سبھی ہیں، لہذا ایک وجہ کے ارتفاع سے حکم ممانعت ختم نہیں ہوگا۔

## ۷۔ ایک سامان پر قبضہ سے پہلے متعدد خرید وفروخت:

بین الاقوامی تجارت میں جہاز پر مال چڑھانے کے بعد فروخت کنندہ کی ذمہ داری ختم ہوکر خریدار کی ضمانت میں مال آجاتا ہے، اور مال جہاز پر سمندر میں ہوتے ہوئے پہلا خریدار دوسرے شخص کے ہاتھ اسے فروخت کرکے اپنی ضمانت سے فارغ ہوجاتا ہے، اس صورت مسئلہ کی بابت بھی مقالہ نگار علماء کرام کی آراء میں اختلاف ہوا ہے، کچھ حضرات نے جواز کی رائے دی ہے، جبکہ بیشتر حضرات نے اسے ناجائز قرار دیا ہے۔ بعض حضرات نے پہلی خریداری اور دوسری خریداری کے احکام میں فرق بھی کیا ہے، یہ مختلف نقطہائے نظر اور ان کے مستدلات درج ذیل ہیں:

عدم جواز کی رائے اپنانے والے علمائے کرام کے نزدیک یہ صورت مسئلہ قبضہ سے پہلے فروختگی اور فروخت کنندہ کی جانب سے عدم ضمان کی وجہ سے ناجائز ہے:

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مولانا اختر امام عادل، مولانا ابوالحسن، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا محمد برہان الدین سنبھلی، مولانا محمد رضوان القاسمی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا ابوجندل قاسمی، مولانا عبدالقیوم پالنپوری، مولانا مجیب الغفار اسعد، مولانا احمد دیولوی، مولانا عبداللطیف، مولانا ابراہیم بن محمد، مفتی جمیل احمد نذیری، مولانا عبدالرشید، مفتی ثناء الہدیٰ قاسمی، مفتی احمد نادر القاسمی، مولانا ارشد قاسمی، مولانا قمر عالم، مولانا قمر الزماں ندوی، مولانا ابرار خاں ندوی، مولانا شہزاد اکرم، مولانا ظفر عالم ندوی، مولانا سعود احمد، مولانا عبدالرحیم۔

دوسری رائے جواز کی ہے، اس رائے کے قائلین میں سے درج ذیل حضرات کے نزدیک خریدار اول، اسی طرح دوسرے خریدار کا قبضہ حکمی بھی پایا جارہا ہے، اور ساتھ میں ضمان بھی، اس لئے یہ صورت درست ہے۔

مولانا شمس پیرزادہ، مفتی محمد عبیداللہ اسعدی، مولانا سلطان احمد اصلاحی، مفتی محبوب علی وجیہی، مولانا سمیع اللہ قاسمی، مولانا نور قاسمی، مولانا نعیم رشیدی قاسمی، مولانا ظفر الاسلام اعظمی، مفتی شکیل احمد سیتاپوری

مندرجہ ذیل حضرات کے نزدیک جہاز کا عملہ خریدار کے اجیر کی حیثیت رکھتا ہے، لہذا اجیر کا قبضہ مستاجر کا قبضہ ہوگا، اسی طرح جب دوسری خریداری عمل میں آتی ہے تو عملہ دوسرے خریدار کا اجیر ہوجاتا ہے اور قبضہ حکمی دوسرے خریدار کو حاصل ہوجاتا ہے، اس بنیاد پر یہ صورت مسئلہ درست ہے۔

مفتی نسیم احمد قاسمی، مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مولانا عزیر اختر قاسمی، مولانا ابوبکر قاسمی، مولانا ایوب سنبھلی۔

درج ذیل حضرات نے موجودہ حالت میں مسلک مالکی پر عمل کرتے ہوئے فتوی جواز دیئے جانے کی رائے دی ہے:

مولانا محمد زید، مولانا اخلاق الرحمن قاسمی، مولانا اقبال قاسمی، مولانا شاہد قاسمی، مولوی مجاہد الاسلام۔

ڈاکٹر عبدالعظیم اصلاحی صاحب اور مولانا نعیم اختر قاسمی نے بالترتیب دستاویز اور رسید پر قبضہ کے بعد اس صورت کو بکراہت جائز اور درست بتایا ہے۔

تیسری رائے ان علمائے کرام کی ہے جنہوں نے اس صورت مسئلہ میں پہلی خریداری کو تو درست قرار دیا ہے کہ جہاز پر مال چڑھانے سے خریدار اول کا قبضہ حکمی پایا گیا اور مال اس کی ضمانت میں بھی آ گیا، لیکن اب جبکہ مال سمندر میں ہے خریدار اول اس مال کی حوالگی پر قادر نہیں ہے، نیز دوسرے خریدار تک مال کی وصولی تک وہ مال کی ضمانت بھی نہیں لے رہا ہے، اس لئے مال کی وصولیابی سے پہلے خریدار اول کے لئے اس کی فروختگی جائز نہیں ہوگی۔

مولانا اشتیاق احمد قاسمی، مفتی انور علی اعظمی، مولانا شاہین جمالی، مفتی حنیف ملی۔

درج ذیل تین علماء کرام کی رائے یہ ہے کہ چونکہ خریدار اول کا مال پر قبضہ حکمی پایا گیا، لہذا وہ دوسرے شخص کے ہاتھ مال فروخت تو کر سکتا ہے، لیکن وصولی سے پہلے اگر مال ضائع ہو جائے تو اس کا ضمان خریدار اول ہی پر ہوگا، خریدار ثانی کا اس مال پر نہ تو قبضہ پایا گیا ہے اور نہ ہی خریدار اول کی جانب سے حمل ونقل یا تخلیہ وغیرہ کوئی عمل صادر ہوا ہے، لہذا اگرچہ زبانی معاہدہ بھی ہو جائے اس مال کو خریدار ثانی کے ضمان میں داخل کرنا جائز نہیں ہوگا۔

مولانا زبیر احمد قاسمی، مولانا تنویر عالم قاسمی مولانا منظور احمد قاسمی۔

☆☆☆

# عرض مسئلہ:

## قبضہ سے پہلے خرید وفروخت

### سوال نمبر ا

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی

بیع قبل القبض کے مسئلہ پر کل چالیس علماء اور تیرہ طلبہ تخصص نے اپنی تحریریں اکیڈمی کو بھیجی ہیں، ان کے نام درج ذیل ہیں:

مولانا ابوالحسن علی، مفتی جمیل احمد نذیری، مولانا عبدالقیوم پالنپوری، مفتی عبد الرحیم قاسمی، ڈاکٹر عبد العظیم اصلاحی، مفتی محمد عبید اللہ اسعدی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا ڈاکٹر ظفر الاسلام اعظمی، مولانا عبدالرحمن پالنپوری، مولانا منظور احمد قاسمی، مفتی نسیم احمد قاسمی، مولانا زبیر احمد قاسمی، مولانا اشتیاق احمد قاسمی، مفتی انور علی اعظمی، مولانا اقبال قاسمی، مولانا محمد رضوان القاسمی، مولانا ظفر عالم ندوی، مولانا مجیب الغفار اسعد اعظمی، مولانا سمیع اللہ قاسمی، مولانا تنویر احمد قاسمی، مفتی شاہین جمالی، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مولانا اخلاق الرحمن قاسمی، مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مفتی محبوب علی وجیہی، مولانا محمد برہان الدین سنبھلی، مولانا اختر امام عادل، مولانا عبدالرحمن مدنی، مولانا ابراہیم گجیافلاحی، مفتی محمد زید مظاہری، مولانا شمس پیرزادہ، مولانا ابوجندل قاسمی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا سلطان احمد اصلاحی، مولانا احمد ابوموسی، مولانا ارشاد قاسمی، مولانا عزیر اختر القاسمی، مفتی شکیل احمد سیتاپوری، مولانا ڈاکٹر اسرار الحق سبیلی، حکیم ظل الرحمن اور راقم الحروف۔

طلبہ تخصص میں گیارہ طلبہ دار العلوم سبیل السلام حیدر آباد، اور دو دار العلوم حیدر آباد کے ہیں، جہاں تک ''بیع قبل القبض'' کے جائز اور ناجائز ہونے کی بات ہے، تو سوائے حکیم ظل الرحمن کے یہ سبھی حضرات اس کے ناجائز ہونے پر متفق ہیں، اور ان حضرات کا استدلال حضرت عبداللہ بن عمرؓ، حضرت عبداللہ بن عباسؓ، حضرت عبداللہ بن عمروؓ، حضرت ابو ہریرہؓ، حضرت جابر بن عبداللہؓ اور حضرت حکیم بن حزام کی ان صحیح اور صریح روایات سے ہے جو صحاح اور مسند احمد میں منقول ہیں، حکیم صاحب نے ''بیع سلم'' سے استدلال کیا ہے، اور یہ بات ظاہر ہے کہ بیع سلم مستثنیات میں سے ہے، اس لئے ان صریح روایات کے مقابلے میں یہ دلیل قابل قبول نہیں ہوسکتی، محترم جناب شمس پیرزادہ صاحب کی گفتگو کا خلاصہ یہ ہے کہ بیع قبل القبض ہے تو ناجائز ہی ہے، لیکن ''مروجہ کاروباری طریقوں میں جہاں ضرورت متقاضی ہے اور غرر کا اندیشہ نہ ہونے کے برابر ہے اور بائع کی طرف سے ضمانت بھی ہے، تو ایسی صورت میں بیع قبل القبض کی اجازت ہوگی'' گویا موصوف بیع قبل القبض کی ممانعت کی نصوص کو غرر پائے جانے کے ساتھ مشروط تصور کرتے ہیں، اسی طرح اصولی طور پر عدم جواز سے وہ بھی متفق ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ بعض جزئی اختلافات سے قطع نظر، بیع قبل القبض کی ممانعت ایسی صحیح اور صریح نصوص پر مبنی ہے کہ اس سے نہ صرف نظر ممکن ہے اور نہ تاویل کی گنجائش ہے، شاید یہ کہنا بے جا نہ ہو کہ اس مسئلہ پر امت کا اجماع و اتفاق ہے، صرف ابن حزم نے اس سلسلے میں عطاء اور نووی نے عثمان بتی کا اختلاف نقل کیا ہے (دیکھئے: المحلی ۸؍۵۲۰، شرح نووی شرح مسلم ۲؍۵)، لیکن نووی کی یہ بات بالکل بجا معلوم ہوتی ہے کہ یہ شاذ اور غیر معتبر قول ہے، ''وأما الخلاف فیما سواہ فھو شاذ متروك'' (شرح نووی شرح مسلم ۲؍۵)، اس لئے اس پر مزید گفتگو کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی، رہ گئی یہ بات کہ اس کی تفصیل میں فقہاء کے درمیان کیا اختلاف رائے پایا جاتا ہے تو یہ سوال نمبر ۳ تا ۵ میں زیر بحث ہے، اس لئے اس پر آپ مستقل عرض سماعت فرمائیں گے۔

سوال نمبر ا کا دوسرا جزء یہ ہے کہ اگر بیع قبل القبض ناجائز ہے تو یہ کس زمرے میں داخل ہے؟ بیع باطل ہے یا فاسد یا مکروہ؟ محض مکروہ ہونے کا کوئی قائل نہیں، مولانا منظور احمد قاسمی اور مولانا ابوسفیان مفتاحی نے بیع باطل قرار دیا ہے، مولانا عبدالعظیم اصلاحی کا خیال ہے کہ عوضین شریعت کی نظر میں مال ہوں تو بیع فاسد ہوگی، ورنہ باطل، میرے خیال میں دونوں حضرات نے جن صورتوں کو بیع باطل قرار دیا ہے، اس کے باطل ہونے میں شاید کوئی اختلاف نہ ہو، سوال کا منشاء وہ صورتیں ہیں جن میں ربوا نہ پیدا ہوتا ہو اور خرید وفروخت ایسی چیز کی جاری ہو جو شریعت کی نظر میں مال ہو، اس لئے سمجھنا چاہئے کہ ان دو حضرات کے نزدیک بھی یہ بیع، بیع فاسد ہی کے زمرے میں داخل ہے، یہی نقطہ نظر مولانا منظور احمد اور مولانا مفتاحی کے علاوہ سبھی حضرات کا ہے، البتہ مولانا سلطان احمد اصلاحی کا نقطہ نظر

میری سمجھ میں نہیں آیا، وہ لکھتے ہیں کہ ''اس پر بیع باطل، فاسد اور مکروہ تینوں کے احکام وارد کئے جاسکتے ہیں۔

جن حضرات نے بیع باطل قرار دیا ہے ان کی دلیل فقہاء کی بعض عبارات ہیں جیسے ابن ہمام کا قول:

''وقبل القبض فی المنقول لا ینعقد اصلا'' (فتح القدیر ۶/۴۲) (مولانا منظور احمد قاسمی)۔

اور ابن نجیم کی یہ عبارت: ''فلم ینعقد بیع المعدوم وما له خطر العدم'' (البحر الرائق ۵/۲۷۹)۔

راقم الحروف کا خیال ہے کہ اگر بیع قبل القبض میں بائع اور خریدار معاملہ کرنے کی اہلیت رکھتے ہوں، اور مبیع ایسی چیز کو بنایا گیا ہو جس میں مبیع بننے کی صلاحیت ہو تو یہ بیع فاسد ہی ہوگی، جیسا کہ اکثر حضرات کی رائے ہے نہ کہ باطل۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ عام طور پر فقہاء نے بیع باطل وفاسد کی جو تعریف کی ہے وہ خاصی مبہم ہے، یعنی یہ کہ جو بیع اصل کے اعتبار سے مشروع و درست نہ ہو وہ باطل ہے، اور جو کسی خارجی وصف کی وجہ سے نادرست قرار دی گئی ہو وہ فاسد ہے (دیکھئے: فتح القدیر و عنایہ ۶/ ۴۰۲)، لیکن عمدۃ الفقہاء علامہ شامی نے اپنے مزاج و مذاق خاص کے مطابق اس عقدہ کو بھی حل کیا ہے، وہ فرماتے ہیں:

''کل ما اورث خللا فی رکن البیع فهو مبطل، ورکن البیع هو الإیجاب والقبول، بأن کان من مجنون أو صبی لا یعقل۔۔۔ أو فی محله اعنی المبیع، فإن الخلل مبطل، بأن کان البیع میتة أو دما أو حرا أو خمرا'' (رد المحتار ۴/۱۱۲ طبع کوئٹہ)۔

اس طرح بیع باطل وہ ہے جس میں ایجاب وقبول درست نہ ہو، جس کی ایک صورت یہ ہے کہ ایسے اشخاص سے ایجاب وقبول کا صدور ہوا ہو جو اس کے اہل ہی نہ ہوں، یا ایسی چیز کو بیع کا محل بنایا گیا ہو جس میں محل بیع ہونے کی صلاحیت ہی نہ ہو۔

اس اصول سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ اگر خریدار اور فروخت کنندہ بیع کرنے کی اہلیت رکھتے ہوں اور معاملہ کی اساس (مبیع) ایسی چیز کو بنایا گیا ہو جو شرعاً مال ہو تو یہ بیع باطل نہیں ہوگی، بیع قبل القبض کی ممانعت اصل میں اس اندیشے کی وجہ سے ہے کہ معلوم نہیں بائع اس کو خریدار کے حوالہ کر سکے گا یا نہیں؟ اور ابن ہمام کے بقول: ''الوجه عندی ان عدم القدرة علی التسلیم مفسد لا مبطل'' (فتح القدیر ۶/۴۳۲)۔

یہ تو اصولی بحث تھی، فقہاء کے یہاں ایسی تصریحات بھی موجود ہیں جن سے اس بیع کا فاسد ہونا معلوم ہوتا ہے، نہ کہ باطل، درمختار میں ہے:

''وفسد بیع المنقول قبل قبضه ونفی الصحة یحتملهما'' (الدر المختار مع الرد ۴/۱۸۲ طبع کوئٹہ)۔

(مال منقول کی بیع قبضہ سے پہلے فاسد ہو جائے گی اور بیع کے صحیح ہونے کی نفی باطل ہونے کا بھی احتمال رکھتی ہے اور فاسد ہونے کا بھی)۔

اس پر شامی کا بیان ہے: ''أی یحتمل البطلان والفساد والظاهر هو الثانی؛ لأن علة الفساد الغرر کما مر مع وجود رکنی العقد'' (رد المحتار ۴/۱۸۲)۔ (یعنی بطلان اور فساد دونوں کا اس لفظ میں احتمال ہے اور یہ ظاہر فاسد ہونا مراد ہے، اس لئے کہ (جیسا کہ مذکور ہوا) فساد کی علت غرر ہے اور ایجاب وقبول پایا جارہا ہے۔

اس لئے یہ بیع فاسد ہے، بیع فاسد کا حکم یہ ہے کہ قبضہ کے بعد خریدار کی ملکیت ثابت ہو جاتی ہے، البتہ اہم سوال یہ ہے کہ بیع فاسد کے ذریعہ جو چیز خرید کی گئی ہے اگر اس کو نفع کے ساتھ فروخت کیا جائے تو وہ نفع حلال ہوگا یا نہیں؟ عام طور پر فقہاء نے اس کی بابت لکھا ہے: ''لا یطیب له الربح''۔

میرا خیال یہ ہے کہ ''لا یطیب له الربح'' حرمت یا کراہت تحریمی کا اظہار نہیں ہے، بلکہ اس سے کراہت تنزیہی کی طرف اشارہ ہے، اس سلسلہ میں علامہ بابرتی کی یہ عبارت قابل توجہ ہے:

''ورد بأن المبیع لو کان ماکولا لم یحل أکله ولو کانت جاریة لم یحل وطؤها ذکره فی شرح الطحاوی فلم یملك التصرف مطلقا وأجیب بالمنع فإن محمدًا نص فی کتاب الاستحسان علی حل تناوله، قال: لأن البائع سلطه علی ذلك وذکر شمس الأئمة الحلوانی یکره الوطا ولا یحرم فالمذکور فی شرح الطحاوی یحمل علی عدم

الطیب'' (عنایہ مع الفتح ۶؍۴۶۶)۔

فقہاء کے یہاں بیع فاسد کی تعبیر بہت عام ہے، چاہے فساد کا سبب حق اللہ ہو یا حق العباد، ظاہر ہے کہ اگر فساد حق اللہ کی بنا پر ہو تب تو یہی حکم ہوگا، جیسے شراب کی بیع یا مردار وغیرہ کو معاملہ میں ثمن کا درجہ دینا، لیکن اگر فساد بیع کا سبب حق العبد ہو جیسے اندیشہ غرر کہ شاید بائع خریدار کو مبیع حوالہ ہی نہ کر پائے یا اندیشہ نزع کہ ممکن ہے، مبیع کی تعیین میں آئندہ اختلاف پیدا ہو جائے تو اگر مبیع خریدار کے حوالہ کر دی گئی اور نزاع پیدا نہ ہوئی تو وجہ فساد کا نہ پایا جانا متحقق ہو گیا، اس لئے اس صورت میں خیال ہوتا ہے کہ نفع کو حلال ہونا چاہئے، کیونکہ نہ بائع نے کسی حرام چیز کو مبیع یا ثمن کا درجہ دے کر شریعت کی بے حرمتی کی ہے، اور نہ دھوکہ دہی سے کام لیا ہے۔

یہ خیال نہ ہونا چاہئے کہ بیع قبل القبض کی ممانعت چونکہ حدیث میں ہے، اس لئے یہ صورت بھی شریعت کی بے حرمتی کے مترادف ہے، کیونکہ بیع قبل القبض کی ممانعت بذات خود مقصود نہیں، اگر ایسا ہوتا تو بیع استصناع اور بیع سلم کی بھی اجازت نہ ہوتی، مقصود لوگوں کو غرر سے بچانا ہے، یہ ایسا ہی ہے کہ جیسے شرط کے ساتھ خرید و فروخت کو منع کیا گیا ہے، اور یہ بھی بیع فاسد ہے، لیکن اگر کوئی شرط معروف و مروج ہو جائے تو فقہاء نے اس کو مستثنیٰ قرار دیا ہے، کیونکہ اصل مقصود نزاع سے بچانا ہے، اور جب کوئی چیز معروف و مروج ہو جاتی ہے تو وہ باعث نزاع نہیں ہوتی، یہی وجہ ہے کہ فقہاء نے مضاربت اور شرکت کے بعض معاملات کو فاسد قرار دینے کے باوجود اس کے نفع کو حلال قرار دیا ہے۔

مجھے اس بات کا اعتراف ہے کہ اس سلسلہ میں مشائخ کے یہاں مجھے کوئی صراحت نہیں مل پائی، البتہ ماضی قریب کے معروف و ممتاز مولانا انور شاہ کشمیریؒ کی نگاہ دوررس نے اس طرف اشارہ کیا ہے، فرماتے ہیں:

''إن من البیوع الفاسدۃ مالو أتی بہا أحد جازت دیانۃ، وإن کانت فاسدہ قضاء، وذلک، لأن الفساد قد یکون لحق الشرع بأن اشتمل العقد علی مأثم فلا یجوز بحال، وقد یکون الفساد لمخافۃ التنازع ولا یکون فیہ شئ آخر یوجب الاثم، فذلک إن لم یقع فیہ التنازع جاز عندی دیانۃ، وإن بقی فاسدا قضاء لأنتفاء علۃ الفساد وہی المنازعۃ، ویدل علیہ مسائلہم فی باب المضاربۃ والشرکۃ، فإنہ ربما تکون فاسدۃ مع أن الربح یکون طیبا وراجع ''الہدایہ'' وبہ الحافظ ابن تیمیہ فی رسالتہ علی أن من البیوع مالا یقع فیہ النزاع فتکون تلک جائزۃ فإذا دخلتہا فی الفقہ وجدتہا محظورۃ، لأن اکثر أحکام الفقہ تکون من باب القضاء والدیانات فیہا قلیلۃ، وانما یصار لی القضاء بعد النزاع، فإذا لم یقع النزاع ولم یرقع الأمر إلی القاضی نزل حکم الدیانۃ لامحالۃ فیبقی الجواز'' (فیض الباری ۳؍۲۵۸)۔

(بیع کے بعض فاسد معاملات وہ ہیں کہ اگر کوئی ان کو کر ہی لے تو دیانۃً جائز ہے گو قضاءً فاسد ہے، اور وہ اس لئے کہ فساد کبھی حق شرع کی بنا پر ہوتا ہے، بایں طور کہ انجام دیا گیا معاملہ کسی گناہ کو شامل ہو تو یہ کسی حال میں جائز نہیں، اور کبھی معاملہ اندیشہ نزاع کے تحت فاسد ہوتا ہے اور اس میں کچھ اور باعث گناہ نہیں ہوتا، تو اگر اس میں نزاع کی صورت نہ پیدا ہو تو میرے نزدیک یہ معاملہ دیانۃً جائز ہے، گو یہ قضاءً فاسد رہے گا، کیونکہ نزاع جو علت فساد تھی وہ موجود نہیں اور اس کی دلیل مضاربت و شرکت کے ابواب کے مسائل ہیں، کہ بعض اوقات یہ معاملات فاسد ہوتے ہیں، لیکن نفع حلال ہوتا ہے (اس سلسلہ میں 'ہدایہ' سے مراجعت کی جاسکتی ہے)، نیز حافظ ابن تیمیہ نے اپنے رسالہ میں اس پر تنبیہ فرمایا ہے کہ جس بیع میں نزاع پیدا نہ ہو وہ جائز ہوگی، اگر تم اس کو باب فقہ میں داخل کرو گے تو ناجائز پاؤ گے، کیونکہ فقہ کے اکثر احکام و قضاء کے باب سے ہوتے ہیں، اور دیانت کے احکام اس میں بہت کم ہوتے ہیں، قضاء کی طرف اسی وقت رجوع کیا جاتا ہے کہ نزاع پیدا ہو گئی ہو، لہذا اگر نزاع پیدا نہیں ہوئی اور معاملہ قاضی کے پاس نہیں گیا تو لامحالہ دیانت کا حکم جاری ہوگا اور جواز باقی رہے گا)۔

پس ''بیع قبل القبض'' فاسد ہے، قبضہ کے بعد اس پر خریدار کی ملکیت حاصل ہو جاتی ہے، اور اگر وہ فروخت کرے اور نفع حاصل ہو تو اس سے استفادہ کی گنجائش ہے، البتہ حاصل شدہ نفع کو صدقہ کر دینا بہتر اور قرین احتیاط ہے۔

قبضہ کی حقیقت کے بارے میں سوائے مولانا اخلاق الرحمن قاسمی کے سبھوں کا اتفاق ہے کہ یہ بنیادی طور پر عرف پر مبنی ہے، مولانا اخلاق الرحمن قاسمی کا خیال ہے کہ ''قبضہ کے باب اور حد میں عرف کو دخل نہیں''، بلکہ خود شریعت نے اس کی حد مقرر کر دی ہے، چنانچہ حدیث میں وارد ہے: ''یأمرنا بانتقالہ من المکان الذی ابتعناہ فیہ إلی مکان سواہ قبل أن نبیعہ''۔

تاہم صحیح نقطہ نظر وہی نظر آتا ہے جس کا اظہار اکثر حضرات نے کیا ہے کہ شریعت نے قبضہ کی حقیقت اور حد کو قطعی طور پر بیان نہیں کیا ہے، بلکہ یہ ان الفاظ میں سے ہے جس کی حقیقت عرف سے متعین ہوگی، سیوطی وغیرہ نے اس سلسلہ میں اصولی بات لکھی ہے کہ:

''کل ماورد به الشرع مطلقا ولا ضابط له فیه ولا فی اللغة یرجع فیه إلی العرف، ومثلوه بالحرز فی السرقة والتفرق فی البیع والقبض'' (الاشباہ والنظائر للسیوطی ۱۹۶)۔

(شریعت میں جو لفظ مطلق وارد ہوا ہو اور اس کی بابت نہ شریعت میں ضابطہ مقرر ہو اور نہ لغت میں تو اس میں عرف کی طرف لوٹایا جائے گا، چوری کے مسئلہ میں ''حرز'' (حفاظت) بیع میں ''تفرق'' نیز ''قبضہ'' سے فقہاء نے اس کی مثال دی ہے)۔

فقہاء حنفیہ میں علامہ علاء الدین کاسانی (بدائع الصنائع ۵/۲۴۴)، فقہاء مالکیہ میں ابوالبرکات دردیر (الشرح الکبیر علی ہامش الدسوقی ۳/۱۴۵)، شافعیہ میں نووی (شرح مہذب النووی ۹/۲۷۵)، اور حنابلہ میں ابن قدامہ (المغنی ۴/۹۰) کے یہاں صراحت ملتی ہے کہ قبضہ کا مفہوم عرف پر محمول ہے۔

چنانچہ خود روایتوں میں قبضہ کی مختلف صورتیں موجود ہیں، یعنی احادیث میں ایک جگہ سے دوسری جگہ سامان منتقل کرنے کو قبضہ قرار دیا گیا ہے (دیکھئے: الموطا امام مالک ر ۲۶۴ عن عبداللہ بن عمر)، بعض روایتوں میں خرید کردہ مال کو کجاوہ میں منتقل کر لینے کو قبضہ کہا گیا ہے (ابوداؤد ۲/۴۹۴ عن زید بن ثابت)، اور حضرت ابوہریرہؓ کی ایک روایت میں ناپ تول کو قبضہ قرار دیا گیا ہے (مسلم ۲/۵)، اس لئے روایت میں قبضہ کی کوئی خاص صورت منقول ہو تو وہ قبضہ کے مفہوم کی تحدید و تعیین نہیں ہے، بلکہ قبضہ کی صورتوں میں سے ایک صورت کا بیان ہے، تاہم بنیادی طور پر فقہاء کے یہاں قبضہ تخلیہ سے عبارت ہے، علامہ کاسانی کے الفاظ میں:

''القبض هو التمكن والتخلی وارتفاع الموانع عرفا وعادة وحقیقة'' (بدائع الصنائع ۵.۲۴۴)۔

(قبضہ کے معنی تمکن و تخلی ہیں اور عرف و عادت اور حقیقت کے اعتبار سے موانع کے ختم ہو جانے کے ہیں)۔

گو فقہاء کے کلام سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ یہ حنفیہ کا مسلک ہے، دوسرے فقہاء کے نزدیک صرف اموال غیر منقولہ میں تخلیہ قبضہ ہے، اموال منقولہ میں نہیں، لیکن میرے خیال میں کوئی جوہری اختلاف نہیں، بلکہ حنفیہ نے ''تخلیہ'' کے مفہوم میں وسعت پیدا کی ہے، اور تخلیہ حقیقی و حکمی کی دو صورتیں کر کے استیلاء کی تمام صورتوں کو اس میں سمیٹ لیا ہے، اور دوسرے فقہاء نے ''تخلیہ'' کو تخلیہ حقیقی تک محدود کر کے اس کا دائرہ نسبۃً تنگ رکھا ہے، اور اس کے مقابلہ میں قبضہ کی دوسری کیفیات متعین کی ہیں، اگر تخلیہ حکمی کی کیفیات شامی وغیرہ کتب حنفیہ میں دیکھی جائیں اور اموال منقولہ میں قبضہ کی تفصیلات دوسرے فقہاء کی کتابوں میں، تو کوئی خاص فرق محسوس نہیں ہوگا۔

بہر حال فقہاء کی عبارات کو سامنے رکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قبضہ تسلیم کے لئے ''تخلیہ'' ضروری ہے، اور تخلیہ محض اس بات کا نام ہے کہ مبیع اور خریدار کے درمیان کوئی رکاوٹ اور خریدار کے لئے مانع تصرف باقی نہ رہے، علامہ کاسانی کے الفاظ میں:

''فالتسلیم والقبض عندنا هو التخلیة والتخلی وهو أن یخلی البائع بین المبیع والمشتری برفع الحائل بینهما علی وجه یتمكن المشتری من التصرف فیه'' (بدائع الصنائع ۵.۲۴۴)۔

یہاں یہ بات خاص طور پر قابل ذکر ہے کہ بعض اشیاء میں اصل شئ پر قبضہ ممکن نہیں ہوتا، یا بہت دشوار ہوتا ہے، تو جہاں ایسی صورت درپیش ہو وہاں ''سند شئ'' کو اصل شئ کا درجہ حاصل ہوگا، اور سند پر قبضہ اصل پر قبضہ کے حکم میں ہوگا، میں اس کی دو مثالیں پیش کروں گا:

الف۔ اگر کوئی شخص ایک مقام سے روپیوں کا ڈرافٹ بنوا کر دوسرے شہر لے جائے اور اس کے بدلہ نقد رقم حاصل کرے تو یہ طرفین کی طرف سے تقابض فی المجلس ہی تصور کیا جائے گا، اور اس کا شمار ربوا فساد میں نہ ہوگا۔

اس سلسلہ میں فقہاء کی اس نظیر سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے جس میں مکان کی کنجی پر قبضہ کو مکان پر قبضہ کے حکم میں رکھا گیا ہے، کہ یہ اسناد بھی گویا سرمایہ کے لئے کلید ہی کا درجہ رکھتے ہیں۔

البتہ میں نے جس قدر بھی غور کیا ہے یہ بات صحیح نظر نہیں آتی کہ محض کسی سامان کے نقصان کی ضمانت قبول کر لینے کو قبضہ تصور کیا جائے۔

☆☆☆

# عرض مسئلہ:

## قبضہ سے پہلے خرید وفروخت

## سوال نمبر ۲

مفتی محمد فہیم اختر ندوی

معزز علمائے گرامی قدر!

یہ عرض مسئلہ زیر بحث سوالنامہ کے دو جزء سے تعلق رکھتا ہے، پہلا جزء "مختلف سامانوں میں قبضہ کی مطلوبہ نوعیت وصورت کیا ہے؟ اور دوسرا جزء قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کی ممانعت کا دائرہ اور اس بابت مختلف ائمہ مجتہدین کی آراء اور دلائل کیا ہیں؟

ان دونوں اجزاء پر تمام مقالہ نگار علمائے کرام نے اپنی تحریروں میں کتب حدیث وفقہ کے متعلقہ مسائل اور ائمہ مجتہدین کی آراء اور ان کے دلائل کی تفصیلات کا عطر کشید کر کے اپنی اپنی ترتیب واسلوب میں پیش فرمایا ہے، چونکہ یہ ساری تفصیلات بیشتر مقالات میں محض نقل واقتباس کی حیثیت سے اور معدودے چند میں تبصرہ ورائے کے ساتھ آئی ہیں، اس لئے ان دونوں اجزاء کی بابت مقالہ نگار حضرات کے درمیان کوئی قابل ذکر اختلاف نہیں ہے، ہم ذیل میں بالترتیب ان دونوں اجزاء کے مشتملات اور اس بابت چند قابل غور نکات پیش کرتے ہیں۔

### ا۔ مختلف سامانوں میں قبضہ کی مطلوبہ نوعیت:

سوالنامہ میں یہ سوال ان الفاظ میں آیا ہے: "اشیاء منقولہ اور غیر منقولہ میں قبضہ کی نوعیت کے اعتبار سے کوئی فرق ہوگا یا دونوں میں قبضہ کی ایک ہی صورت ہوگی؟

حقیقت یہ ہے کہ مذاہب اربعہ کے فقہاء کا جب یہ اتفاق ہے کہ قبضہ کی حقیقت میں لوگوں کا عرف ہی معیار ہے اور ہر شئ پر قبضہ اس شئ کی نوعیت کے لحاظ سے معتبر ہے، تو پھر اشیاء منقولہ اور غیر منقولہ میں قبضہ کی ایک ہی صورت کیونکر ہوسکتی ہے، تاہم اشیاء چونکہ بے شمار ہیں، اور ہر دور کا عرف ورواج بھی اس میں مؤثر ہوتا ہے، اس لئے فقہاء حنفیہ نے ایک ایسی جامع تحدید کرنی چاہی جو مختلف اشیاء میں معتبر قبضہ کی نوع بہ نوع شکلوں پر محیط ہو، اور جس سے قبضہ کی کچھ حقیقت بھی سامنے آجاتی ہو، چنانچہ انہوں نے منقولہ اور غیر منقولہ تمام اشیاء میں "تخلیہ" کو قبضہ قرار دیا، تخلیہ کا مفہوم علامہ کاسانی کے الفاظ میں یہ ہے کہ خریدار اور سامان کے درمیان رکاوٹ اس طرح دور کردی جائے کہ خریدار کو اس پر تصرف کی قدرت حاصل ہوجائے، ظاہر ہے کہ تخلیہ اور اس کا یہ مفہوم اپنا ایک وسیع دائرہ رکھتا ہے جس میں حسی اور معنوی قبضہ کی بہتیری شکلیں سمٹ کر آجاتی ہیں، جو مختلف اشیاء میں ان کی نوعیت کے لحاظ سے جدا جدا ہوتی رہتی ہیں، یہی وجہ ہے کہ تخلیہ کو منقولہ وغیر منقولہ تمام اشیاء میں قبضہ قرار دیتے ہوئے، تفصیلات میں آکر فقہاء حنفیہ خود مختلف اشیاء میں قبضہ کے اعتبار کے لئے علاحدہ علاحدہ شکلوں کو ضروری قرار دیتے ہیں، علامہ ابن عابدین شامی نے تخلیہ کو حکمی قرار دیتے ہوئے "لكن ذلك يختلف بحسب حال المبيع" کہہ کر اس ضمن میں جو مثالیں بیان کی ہیں، وہ اس حقیقت کی واضح غمازی کرتی ہیں۔

فقہاء مالکیہ، شافعیہ اور حنابلہ نے بھی غیر منقولہ اشیاء جیسے مکانات واراضی وغیرہ میں تخلیہ کو قبضہ مانا ہے، لیکن اشیاء منقولہ میں قبضہ کی شکلیں متعین کرتے ہوئے ناپ، تول، وزن اور عدد والی اشیاء میں انہی امور کی انجام دہی، جزافا، یعنی مجموعہ کے بطور خرید وفروخت میں منتقلی، درہم ودینار جیسی چیزوں کو ہاتھ میں لے لینے وغیرہ کی مثالیں دی ہیں، ظاہر ہے کہ ان شکلوں کی تعیین مثالوں ہی کی حیثیت رکھ سکتی ہیں، اصولی تحدید اگر تلاش کی جائے تو مالکی، شافعی، اور حنبلی تینوں دبستان فقہ اس بابت عرف ہی کو معیار قرار دیتے ہیں، اور فقہ حنفی کی ترجمانی کرتے ہوئے علامہ کاسانی بھی مفہوم قبضہ کی تشریح میں ایک دوسرے مقام پر عرف کی اثر اندازی کا اظہار ان الفاظ میں فرماتے ہیں: "لأن معنى القبض هو التمكن والتخلي وارتفاع الموانع عرفا وعادة وحقيقة"۔

ان تفصیلات سے یہ واضح ہوتا ہے کہ فقہاء عظام نے اپنے اپنے دور کے عرف ورواج کو سامنے رکھتے ہوئے مختلف اشیاء میں قبضہ کی مختلف شکلیں متعین فرمائی ہیں، اور احادیث وروایات میں گرچہ قبضہ کا کوئی متعین مفہوم ومصداق بیان نہیں ہوا ہے، لیکن قبضہ کی جن مختلف کیفیات کی جانب اشارے موجود ہیں، مثلاً حضرت ابوہریرہؓ کی روایت میں ناپ تول، حضرت زید بن ثابتؓ کی روایت میں اپنے کجاوہ میں منتقلی اور حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کی روایت میں مقام خریداری سے دوسرے مقام تک منتقلی، ان کیفیات کو بھی بعینہ فقہاء نے ضروری نہیں قرار دیا ہے، جبکہ امام نووی نے توصراحت فرمائی ہے کہ اپنے کجاوہ میں منتقلی کی شرط کے غیر لازمی ہونے پر اجماع ہے، ''وأما التخصص بالرحال فخرج على الغالب ودل الاجماع على أنه ليس بشرط في أصل النقل'' (المجموع ۹٫۲۸۳)۔

لہٰذا ہمارے سامنے قابل غور امر اب یہ آتا ہے کہ آج کے دور میں جہاں خرید وفروخت کے نت نئے طریقے سامنے آگئے ہیں، تجارتی کاروبار بہت ہی تیز رفتار ہوگئے ہیں، سامانوں کی رسید، بلٹی، قیمتوں کی ادائیگی میں چیک، ڈرافٹ، کرنسیوں کے نقل وتبادلے اور مختلف اشیاء میں جاری کئے جانے والے سرٹیفکٹس وغیرہ کی بابت موجودہ عرف ورواج کو سامنے رکھتے ہوئے قبضہ کی کیا شکلیں اور کیفیات ہوں گی، اس سلسلہ میں اصولی اور تطبیقی دونوں طرح کی تحدید کی ضرورت ہے۔

## ۲۔ ممانعت بیع قبل القبض کا دائرہ:

قبضہ سے قبل خرید وفروخت کی ممانعت کے باب میں رسول اللہ ﷺ سے مروی احادیث بنیادی طور پر دوطرح کی ہیں، ایک جن میں طعام کی قید کے ساتھ ممانعت وارد ہوئی ہے، حضرت عبد اللہ بن عباسؓ سے الفاظ کے تھوڑے بہت فرق کے ساتھ مروی متعدد روایات، حضرت ابن عمرؓ کی متعدد روایات، حضرت ابوہریرہؓ اور حضرت جابر بن عبد اللہ کی روایات طعام کی صراحت کے ساتھ آئی ہیں، دوسری قسم کی روایات میں ممانعت علی الاطلاق ہے، حضرت حکیم بن حزام کی حدیث ہے: ''فإذا اشتريت بيعاً فلا تبعه حتى تقبضه'' (مسند احمد)، اور ایک دوسری روایت میں ''بیعاً'' کی جگہ ''شیئاً'' کا لفظ ہے، اور حضرت زید بن ثابت کی حدیث ہے: ''نهى أن تباع السلع حيث تبتاع حتى يحوزها التجار إلى رحالهم'' (ابوداؤد)، ان دونوں احادیث میں ''کوئی چیز'' اور ''سامانوں'' کے الفاظ عمومی ممانعت کو بتا رہے ہیں، مکہ روانہ کرتے ہوئے حضرت عتاب بن اسید کو دیئے گئے حکم ''انههم عن بيع مالم يقبضوه'' میں بھی عمومی ممانعت کا اسلوب ہے، ان دو قسموں کی احادیث کے علاوہ چند روایات ایسی بھی ہیں جن سے سامان یا قیمت میں قبضہ سے پہلے تصرف کی مثالیں ملتی ہیں، حضرت ابن عمرؓ کی روایت میں رسول اللہ ﷺ کا حضرت عمرؓ سے اونٹ کی خریداری کے بعد قبضہ سے قبل حضرت ابن عمرؓ کو ہدیہ کردینے، حضرت جابرؓ سے اونٹ کی خریداری اور قبضہ سے پہلے انہیں ہی ہدیہ کردینے اور حضرت ابن عمرؓ کی روایت میں قبضہ سے قبل ثمن پر تصرف کے تذکرے ملتے ہیں۔

ان تینوں اقسام کی روایات کے پیش نظر فقہاء مجتہدین کے نزدیک اس بابت اختلاف رائے ہوا کہ قبضہ سے قبل خرید وفروخت کی ممانعت کا دائرہ کیا ہے، آیا یہ ممانعت تمام اشیاء کے لئے عام ہے یا حکم ممانعت سے کچھ چیزیں مستثنیٰ ہیں۔

پہلا رجحان حضرت امام شافعی، امام محمد بن حسن شیبانی اور امام زفر نے اختیار فرمایا ہے، اور عمومی ممانعت والی روایات اور بالخصوص طعام والی روایات کے ایک راوی حضرت عبد اللہ بن عباس کے واضح خیال ''وأحسب كل شئ مثله'' کی بنیاد پر حکم ممانعت کو بالکل عام قرار دیا ہے، فقہ شافعی کی ترجمانی کرتے ہوئے صاحب ''شرح المہذب'' صاف لکھتے ہیں: ''لايجوز بيع المبيع قبل قبضه عقاراً كان أومنقولا لا باذن البائع ولا بغير إذنه لا قبل أداء الثمن ولا بعده''۔

امام ابویوسف کی بھی ابتدائی رائے یہی تھی، اور ابن عقیل کی روایت کے مطابق حضرت امام احمد بن حنبل کا بھی ایک قول یہی ہے۔

دوسرا رجحان فقہاء حنفیہ، مالکیہ اور حنابلہ کا اختیار کردہ ہے، ان حضرات کی آراء میں گرچہ کافی اختلاف ہے، لیکن مجموعی طور پر یہ ساری آراء حکم ممانعت سے کچھ اشیاء کو مستثنیٰ قرار دینے پر متفق ہیں۔

فقہاء حنفیہ میں سے امام ابوحنیفہ وامام ابویوسف نے صرف اراضی ومکانات وغیرہ غیر منقولہ اشیاء کو اس حکم سے مستثنیٰ قرار دیا ہے، انہوں نے ایک جانب روایات جواز اور حلت بیع کے قرآنی حکم کے عموم اور دوسری جانب ممانعت والی روایات کے مقصد پر نظر رکھتے ہوئے علت کی بنیاد پر ان میں تخصیص اور دونوں آراء میں تطبیق کی راہ اپناتے ہوئے غیر منقولہ اشیاء میں جواز کی رائے دی ہے۔

فقہاء مالکیہ نے تمام غیر خوردنی اشیاء اور بلاتعیین مقدار مجموعی طور پر خریدی ہوئی خوردنی اشیاء کو بھی مستثنیٰ قرار دیتے ہوئے حکم ممانعت کو صرف ان اشیاء خوردنی کے دائرہ میں محدود رکھا ہے، جن کا حصول بطریق معاوضہ اور ناپ تول یا تعداد کے ساتھ ہوا ہو، امام مالک کی ایک دوسری روایت کی رو سے تمام مطعومات میں حکم ممانعت عام ہے، خواہ وہ جزافاً ہی کیوں نہ حاصل ہوئی ہوں۔

فقہاء حنابلہ کے نزدیک روایت المذہب کے مطابق صرف کیل، وزن، عدد اور ذراع کے ذریعہ خرید کی گئی اشیاء قبضہ سے پہلے فروخت کی جاسکتی ہیں، خود امام احمد بن حنبل سے اس بابت متعدد روایات منقول ہیں، ابن عقیل کی اختیار کردہ ایک روایت کے مطابق حکم ممانعت عام ہے، دوسری روایت یہ ہے کہ صرف خوردنی اشیاء خواہ وہ کیلی اور وزنی ہوں یا نہ ہوں، قبضہ سے پہلے فروخت نہیں کی جاسکتیں، ابن عبدالبر نے اسے ہی "الأصح عن أحمد" قرار دیا ہے، تیسری روایت کی رو سے قبضہ سے قبل فروختگی کا جواز صرف ان اشیاء میں ہے جو جزافاً یعنی مجموعی طور پر خرید کی گئی ہوں، ان کے علاوہ اشیاء میں ممانعت ہے۔

ان دونوں رجحان سے ہٹ کر تمام ہی اشیاء میں جواز کا ایک تیسرا شاذ رجحان عثمان البتی اور عطا سے منقول ہے جس کے غلط و باطل ہونے پر بقول امام نووی اجماع نقل کیا گیا ہے، ابن عبدالبر کہتے ہیں: ''هذا قول مردود بالسنة والحجة المجمعة على الطعام''۔

## فقہاء کی آراء پر ایک نظر:

ان مختلف آراء پر بحیثیت مجموعی اگر نظر ڈالی جائے تو درج ذیل امور واضح ہو کر سامنے آتے ہیں:

۱۔ خوردنی اشیاء میں قبضہ سے قبل خرید و فروخت کی ممانعت پر تمام فقہاء متفق ہیں، فقہاء حنفیہ اور شافعیہ کی رائے تو واضح ہے، امام مالک نے کیل و وزن کی صورت میں ناجائز تو قرار دیا ہی ہے، جزافاً بھی قبضہ کے بعد ہی فروختگی کو انہوں نے اختلاف سے بچنے کے لئے بہتر بتایا ہے، ''حكى القاضي أبو محمد أن مالكا استحب أن يباع بعد نقله ليخرج من الخلاف'' (قوانين فقهيه ۲۴۹، بداية المجتهد ۲.۱۴۶، منتقى ۴.۲۸۲)، اور امام احمد کی بھی اصح روایت میں تمام خوردنی اشیاء کی خرید و فروخت بشمول جزافاً ممنوع قرار دیا گیا ہے، ابن قدامہ کے الفاظ ہیں: ''وهذا يدل على تعميم المنع في كل طعام مع تنصيصه على المبيع مجازفة'' (المغني ۴.۲۳۶)، اسی لئے ابن المنذر نے اس پر اجماع نقل کرتے ہوئے کہا ہے: ''أجمع أهل العلم على أن من اشترى طعاما فليس له أن يبيعه حتى يستوفيه'' (سابق حوالہ)۔

۲۔ قبضہ سے قبل خرید و فروخت کا مسئلہ مجتہد فیہ ہے، تقریباً تمام فقہاء نے احادیث ممانعت کو معلول بالعلہ قرار دیا ہے، گو کہ انہوں نے علاحدہ علاحدہ علتیں ذکر فرمائی ہیں، بنیادی طور پر یہ علتیں تین ہیں: ربا، ربح مالم یضمن اور غرر، موجودہ تجارتی کاروبار میں ان علتوں کے وجود اور ان کے تناسب پر غور و فکر کی ضرورت ہے۔

☆☆☆

# عرض مسئلہ:

## قبضہ سے پہلے خرید وفروخت
## سوال نمبر ۳، ۴، ۵

مفتی محمد عبید اللہ اسعدی

"بیع قبل القبض" سے متعلق سوال نمبر ۳ تا ۵ کا عرض پیش خدمت ہے، سوال نمبر ۳ یہ ہے کہ: اشیاء منقولہ وغیر منقولہ میں قبضہ کی نوعیت کے اعتبار سے کوئی فرق ہوگا یا نہیں؟

اس بابت فقہاء کے کلام میں اگر چہ قبضہ کی ایک اصطلاحی واصولی حیثیت وحقیقت کا تذکرہ ملتا ہے، بالخصوص حنفیہ کے یہاں، لیکن مذاہب اربعہ کے محققین کی صراحت سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ان کے نزدیک یہ امر اتفاقی ہے کہ ہر شئی میں قبضہ کی ایک ہی صورت متعین ومطلوب نہیں، بلکہ اشیاء کے اختلاف کے ساتھ۔ ان کے مناسب صورت وشکل کا اعتبار ہوگا اور اس میں بنیادی چیز عرف ہے، جیسا کہ ''الفقہ الاسلامی'' میں ذکر کیا گیا ہے، اس لئے اس بابت قبض حسی وقبض حکمی اور قبض حقیقی وتقدیری کی گفتگو وبحث بھی آتی ہے، تفصیل کے لئے مذاہب اربعہ کی کتب مثلاً "در مختار و ردالمحتار، شرح الکبیر علی ھامش الدسوقی، الوجیز للامام الرافعی، المغنی لابن قدامہ" ملاحظہ کی جائیں، فقہ حنفی کی ایک قدیم ومعتمد کتاب "النتف فی الفتاوی" میں اس بابت یوں تفصیل آئی ہے:

قبضہ کی پانچ صورتیں ہیں:

اول۔ انگور کے باغ اور مکانات، نیز ایسی جگہیں جس کا دروازہ اور بند کرنے کا کوئی نظام ہو تو یا تو بیچنے والا کنجی دے دے، ورنہ خریدار اگر اندر تک پہنچے اور بیچنے والا کہے کہ میں نے اس کو تمہارے سپرد کر دیا تو کافی ہے۔

دوم۔ زمین (یعنی خالی زمین جیسے کھیت) پر قبضہ تو اس کی صورت اس زمین پر پہنچنا ہے اور اس کو دیکھ لینا ہے۔

سوم۔ جانور پر قبضہ، اس کی صورت یہ ہے کہ جانور ایسی جگہ وایسے حال میں ہو کہ خریدار اس کو اپنے ہاتھ وتصرف میں لے سکے۔

چہارم۔ ناپی وتولی جانے والی چیز پر قبضہ۔ اگر خریدار اس کو اپنے برتن میں تول لے یا بیچنے والا اس کے سامنے تول دے یا وکیل کی موجودگی میں تو قبضہ ہو جائے گا، اس طرح اگر خریدار نے برتن دے دیا اور اس کی غیر موجودگی میں تولا گیا تو بھی امام ابوحنیفہ وغیرہ کے یہاں قبضہ ہے۔

پنجم: دیگر اشیاء پر قبضہ، تو اس کی صورت یہ ہے کہ ان کو خریدار کے سپرد کر دیا جائے، یا اس حال میں کر دیا جائے کہ خریدار جو چاہے کر سکے (النتف فی الفتاوی ۱/ ۴۸۰، ۴۸۱)

اس سوال کے تحت تمام مقالہ نگار حضرات مذکورہ تفصیل پر متفق ہیں، اور اس بابت عرف کا بھی تذکرہ کیا ہے، نیز بعض حضرات، جیسے مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مولانا محمد زید مظاہری صاحب وغیرہ نے خصوصیت سے قبض حسی وقبض حکمی کی تفصیل کی ہے، البتہ اعظم گڑھ اور گجرات کے اکثر حضرات نے قبضہ کی بابت اصولی بات تخلیہ کی جو کہی گئی ہے اس کی بنیاد پر فرمایا ہے کہ فرق نہیں ہے، یا یہ کہ فرق نہ ہونے کا ذکر نہیں کیا، اگر چہ مذکورہ تفصیل ان میں سے اکثر حضرات کے کلام میں آئی ہے۔

اس گفتگو کو حضرت مولانا فتح محمد صاحب لکھنوی کی تحقیق پر ختم کرنا مفید معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس عہد میں۔ معاملات کے باب میں امامت واجتہاد کے منصب پر فائز تھے جس کی شاہد ان کی گرانقدر کتاب، عطر ہدایہ ہے اور دوسرے معاصر ارباب افتاء نے اس کی فی الجملہ تائید ہی کی ہے وہ فرماتے ہیں:

پھر اس امر میں کہ قبضہ معتبر کس طور کا ہے، فقہاء کے اقوال مختلف ہیں، جن سب کا مرجع عرف پر ہے، اور یہ بھی بات کہ قبضہ کوئی شرعی ایجاد نہیں، جسے لوگ

قبضہ سمجھتے آئے وہی شرع میں بھی قبضہ سمجھا گیا۔

خصوصاً اس زمانہ میں اس اعتبار قبض کو وسعت دینے کی سخت ضرورت ہے، مثلاً چھکڑے مالوں سے بھرے آتے ہیں، اور کھڑے کھڑے کئی بار بک کر آخر کار مال اتارا جاتا ہے، تو ہر بار کسی قسم کی نقل وحرکت میں غالبا مصارف اصل کے قریب یا زیادہ بڑھ جائیں گے، پس ضرورتاً (۱) بلٹی، (۲) قول قبضہ سمجھ لیا جائے، مثلاً مال کی بلٹی پر دستخط کر کے حوالے کردے یا بیچ کر کہہ دیا کہ تم لے لو، یہ قبضہ ہے، کیونکہ عرف موجودہ میں یہ تمام امور قبضہ جائز مقصود ہوتے ہیں اور ان سے مشتری کو باقاعدہ تصرف کا اختیار ہوتا ہے (عطر الہدایہ رص ۴۸)۔

## سوال نمبر ۴:

سوال نمبر ۴ میں یہ بات آئی ہے کہ اس بابت ممانعت کی احادیث معلول بالعلۃ ہیں یا نہیں اور یہ کہ اگر معلول ہیں تو علت کیا ہیں؟

''بیع قبل القبض'' سے متعلق نہی کی احادیث کی بابت اگر چہ مالکیہ وحنفیہ کے یہاں ایک رجحان نہی کے تعبدی اور غیر معلول ہونے کا پایا جاتا ہے (جیسا کہ فقہ المذاہب الاربعہ ۲/ ۲۳۵ اور البدائع ۵/ ۲۴۴ میں تذکرہ آیا ہے)، مگر عموماً فقہاء کا رجحان یہ ہے کہ یہ احادیث و نہی معلول ہے، یہی وجہ ہے کہ مقالہ نگار حضرات میں سے اگر چہ بعض نے تعبدی و غیر معلول ہونے کے پہلو ذکر کئے ہیں، مگر سب اس پر متفق ہیں کہ یہ احادیث معلول ہیں۔

اور علت کیا ہے؟ تو اس بابت کئی چیزوں کا تذکرہ آیا ہے، زیادہ تر حضرات نے ترتیب اور تین علتوں کا تذکرہ کیا ہے۔

۱۔ **غرر انفساخ العقد:** جس کا مطلب یہ ہے کہ بیع کا معاملہ طے پا جانے کے بعد۔ اگر خریدار نے مال پر قبضہ نہیں کیا تو اس کا اندیشہ پایا جاتا ہے کہ اس کے قبضہ سے پہلے خرید کردہ سامان ضائع ہو جائے اور پھر فروخت کنندہ اس کو سپرد کرنے اور خریدار اس کو حاصل کرنے سے عاجز ہو جائے اور نتیجہ عقد کو فسخ کرنا پڑے، اس لئے کہ عقد بیع میں ''مبیع'' خرید کردہ سامان ہی اصل ہوتا ہے۔

۲۔ **ربح مالم یضمن:** جس کا مطلب یہ ہے کہ جب کوئی سامان کسی شخص کے ضمان میں داخل ہو تب ہی اس کے لئے اس کا نفع درست ہوتا ہے، اور ضمان میں داخل ہونے کا مطلب یہ ہے کہ سامان کا ضیاع ونقصان اس شخص کی ملک واثاثہ کا ضیاع ونقصان شمار کیا جائے، اور خریدار جب تک کہ خرید کردہ سامان کو اپنے قبضہ میں نہ لے وہ اس کے ضمان میں نہیں آتا، لہذا قبضہ سے پہلے اس کو فروخت کر کے اس سے نفع حاصل کرنا۔ ایسے مال سے نفع حاصل کرنا ہے جو کہ ضمان میں داخل نہیں ہوا۔

۳۔ **ربا وسود کے پہلو کا پایا جانا:** اور وہ یوں کہ جب ایک آدمی ایک سامان کو خرید کر قبضہ وہاتھ میں لئے بغیر دوسرے کے ہاتھ اسے بیچے گا تو حاصل معاملہ یہ نکلے گا کہ اس نے سو روپئے کا سامان خرید کر ایک سو بیس میں دیا۔ اور یوں فروخت کنندہ اول کو سو روپے جو دیئے اس کے مقابلہ میں ایک سو بیس حاصل کر لئے، درمیان میں نہ سامان اپنے ہاتھ وقبضہ میں لیا اور نہ ہاتھ سے دیا۔

مولانا محمد برہان الدین سنبھلی، مولانا اختر امام عادل صاحب نے بعض دوسری علتوں کا بھی تذکرہ کیا ہے، جیسے بعض دوسرے حضرات نے غیر مقدور التسلیم ہونے یا مزدوروں کی منفعت کے ضائع ہونے کا ذکر کیا ہے، (ان چیزوں کا تذکرہ مبسوط سرخسی اور الفقہ علی المذاہب وغیرہ میں آیا ہے)، مگر زیادہ تر مذکورہ بالا تین علتوں کا تذکرہ مقالہ نگار حضرات نے کیا ہے، اور چند ہی حضرات ہیں جنہوں نے تیسری علت کا تذکرہ کیا ہے، کسی نے مالکیہ کی طرف نسبت کر کے اور کسی نے مطلقاً۔ جن میں مفتی شکیل احمد صاحب (دار العلوم اسلامیہ بستی) نے صرف اسی علت کے ذکر و بیان پر اکتفاء کیا ہے اور اس کو مدار حکم قرار دیا ہے۔

ایک بڑی جماعت نے دوسری علت کا تذکرہ کیا ہے، جن میں مولانا عبد القیوم پالنپوری و مولانا عبد اللطیف پالنپوری نے اس پر اکتفاء کیا ہے اس کے ساتھ غیر مقدور التسلیم ہونے کو ذکر کیا ہے۔

اور پہلی علت کا معاملہ یہ ہے کہ مفتی شکیل احمد، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا عبد اللطیف پالنپوری صاحبان کے علاوہ بقیہ تمام حضرات اس کے ذکر پر متفق ہیں، اور غرر کی مناسبت سے بعض مقالہ نگار حضرات نے ''غرر'' کی تحقیق وتفصیل بھی کی ہے، خصوصیت سے مولانا خالد صاحب، مولانا نسیم احمد صاحب، مولانا ارشاد صاحب بھاگلپوری اور اسی علت "غرر انفساخ عقد" کا عموماً فقہاء حنفیہ نے تذکرہ کیا ہے اور بعض محققین کی صراحت اور بعض مقالہ نگار حضرات کی نقل کے مطابق حنفیہ اور شافعیہ وحنابلہ اس پر متفق ہیں (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۴/ ۴۷۵، ۴۷۴)، ربا کے پہلو کا تذکرہ مالکیہ کے یہاں ملتا ہے، جن کے اس بابت کئی

اقوال ہیں، جن میں یہ زیادہ معروف ہے، اور "ربح مالم یضمن" کا تذکرہ بھی فقہاء حنفیہ، اور دیگر بعض حضرات کے یہاں ملتا ہے، بلکہ امام طحاوی وغیرہ نے نیز بعض معاصر محققین نے اسی پر اکتفاء کیا ہے یا یہ کہ اس کو کثرت واہتمام کے ساتھ ذکر کیا ہے (ملاحظہ ہو تکملہ فتح الملہم اور اعلاء السنن نیز امداد الفتاوی وغیرہ)، ان علتوں میں سے اہم واساسی کون سی علت ہے، جبکہ ایک سے زائد علتوں کا بھی اعتبار کیا جاتا ہے، اور کیا جاسکتا ہے، تو جائزہ لینے پر یہ بات سامنے آتی ہے کہ روایات کی رو سے ان میں سے دو زیادہ اہم ہیں، یعنی دوسری وتیسری۔ ربح مالم یضمن اور ربا کا پہلو۔ ایک تو اس لئے کہ ان دونوں کے احاطہ سے معاملہ کی کوئی صورت خارج قرار نہیں پاتی۔

برخلاف پہلی علت کے کہ اس کے تحت ہی امام ابوحنیفہ کی طرف سے منقول وغیر منقول۔ اور زمین وجائداد نیز دوسری چیزوں کا فرق کیا جانا معروف ہے، کیونکہ خرید وفروخت کا معاملہ ہوجانے کے بعد قبضہ سے پہلے خرید کردہ شئی کے ضیاع کا تصور واندیشہ زمین ومکان میں نہیں پایا جاتا، ایک دو صورتوں کے علاوہ جن کا "فتح القدیر" وغیرہ میں استثناء بھی آیا ہے۔

دوسرے یہ کہ دوسری وتیسری علت کے روایات وآثار میں وارد ہونے کی وجہ سے ان میں نص ومنصوص ہونے کا پہلو پایا جاتا ہے۔

تیسری علت، یعنی ربا کا پہلو، حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے، اس کی وضاحت اور قوت سند کی وجہ سے کہ اس کو امام مسلم نے بھی روایت کیا ہے، علامہ شوکانی نے اس کو اہمیت دی ہے، اور مولانا ظفر احمد صاحب نے بھی استحسان ذکر کیا ہے (اعلاء السنن ۱۴/ ۲۲۵، مسلم مع تکملہ ۱/ ۳۵۴)۔

اور دوسری یعنی "ربح مالم یضمن" مرفوعاً ثابت وارد ہے، اسی لئے مولانا تقی صاحب عثمانی نے "تکملہ فتح الملہم" میں اس کو علت منصوصہ قرار دیا ہے، اس لئے کہ قبل القبض بیع کی ممانعت سے متعلق روایات میں مختلف الفاظ آئے ہیں، لیکن وہ عموماً ہم معنی اور ایک مفہوم کو ادا کرنے والے ہیں، البتہ ایک لفظ "نهى عن ربح مالم يضمن" بھی آیا ہے جس کو حضرات عبداللہ بن عمرو بن عاص کے واسطے سے متعدد محدثین نے روایت کیا ہے، نیز حضرت عتاب بن اسید سے بھی مروی ہے، سنن اربعہ کے علاوہ مستدرک حاکم اور بیہقی کی سنن کبری ومصنف عبدالرزاق وغیرہ میں بھی آئی ہے اور امام محمد نے بھی کتاب الآثار میں اس کو روایت کیا ہے، امام ترمذی نے اس کو حسن صحیح کہا ہے، مقالہ نگار حضرات میں مولانا ارشاد احمد صاحب بھاگلپور (ریاض العلوم گورینی) نے اس حدیث کی تخریج تفصیل سے کی ہے۔

ائمہ حدیث وفقہ میں امام احمد نے اس کو قبل القبض بیع کی ممانعت پر ہی محمول کیا ہے، جیسا کہ امام ترمذی نے بھی نقل کیا ہے، اور امام طحاوی نے اس نہی وممانعت کو ربح مالم یضمن پر محمول کیا ہے، جیسے کہ امام محمد نے بھی اس کو اختیار کیا ہے (کتاب الآثار ص ۱۶۱)۔

اس لئے یہ لفظ "الحديث يفسر بعضه بعضا" کے قاعدہ سے اس نہی وممانعت کی علت کو بتاتا ہے، اور یوں یہ اس حکم وممانعت کی علت منصوصہ قرار پاتی ہے۔ اور مذکورہ تینوں علتوں میں راجح یہی علت معلوم ہوتی ہے، جس کی متعدد وجوہ ہیں۔

اول تو یہ کہ یہ منصوص ہے اور خود شارع علیہ السلام کی زبان سے صادر ہوتی ہے۔

دوم یہ کہ اس سے اس باب کا کوئی جزئیہ باہر نہیں قرار پاتا، سوم یہ کہ فقہاء نے بیع قبل القبض کے تحت جو جزئیات ذکر کئے ہیں، اور جو فتاوی تحریر کئے ہیں، ان سے جس کثرت ووسعت سے اس کا اعتبار ظاہر ہوتا ہے دوسری علت کا نہیں۔

چہارم۔ یہ کہ یہ علت صرف خرید وفروخت کے باب میں ہی معتبر وموثر نہیں مانی گئی ہے، بلکہ دوسرے ابواب ومعاملات، مثلاً شرکت ومضاربت وغیرہ میں بھی اس کا اعتبار کیا گیا ہے۔

پنجم: دوسرے بعض نبوی ارشادات جو کلیہ اور قواعد فقہیہ کی حیثیت رکھتے ہیں، ان سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، جیسے "الخراج بالضمان"، اور "الغنم بالغرم"، مولانا تقی صاحب نے "تکملہ فتح الملہم" (۱/ ۳۵۳) کے حاشیہ میں ان احادیث کا تذکرہ کیا ہے، نیز مولانا ظفر احمد صاحب نے "اعلاء السنن" میں جہاں تک ربا کے پہلو والی علت کا معاملہ ہے تو وہ موقوف ہے، اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے اجتہاد پر مبنی ہے، جیسا کہ مولانا تقی صاحب نے ذکر کیا ہے (تکملہ ۱/ ۳۵۴)، پھر یہ کہ اس کے تحت ربا واحتمال ربا کا جو اعتبار کیا گیا ہے تو وہ براہ راست نہیں، بلکہ بالواسطہ ہے کہ دو معاملے مل کر یہ بات پیدا کرتے ہیں، اور اس طرح کی بالواسطہ صورتیں خود شارع علیہ السلام کے ارشاد کے مطابق ساقط ہیں، معروف ہے کہ اچھی کھجور ایک کیلو، بمقابلہ دو کیلو معمولی کھجور کے آپ ﷺ نے منع فرمایا اور بالواسطہ اجازت دے دی کہ ایک کیلو کو بمقابلہ نقد فروخت کرکے، پھر نقد سے دو کیلو خرید لو، تو دو ہی آدمیوں کے درمیان ایک معاملہ

دو کر دیا کر دیا گیا، تو درست قرار پا گیا، یہاں تو تین کے درمیان معاملہ ہوتا ہے۔

اور معرفت علت، غرر انفساخ للعقد بھی اس سے الگ نہیں، اس لئے کہ اس کو مؤثر ماننے کا باعث یہی ہے کہ قبضہ سے پہلے ہلاک ہو جانے کی صورت میں خریدکردہ سامان خریدار کے ضمان میں نہیں آئے گا، لہذا قبضہ سے پہلے فروخت کا معاملہ اس خدشہ واندیشہ کے ہوتے ہوئے ''ربح مالم یضمن'' پر ہی مشتمل ومبنی ہوگا، یہی وجہ ہے کہ بعض محققین کے کلام میں یہ دونوں علتیں ملی جلی آئی ہیں (ملاحظہ ہو: تکملہ فتح الملہم ار ۳۵۳)۔

پھر یہ کہ اس علت کے تحت عقار کے استثناء میں کہا جاتا ہے کہ اس کی ہلاکت نادر ہے، وہی ایک صورتوں میں مقصود ہے۔ تو معاملہ یہ ہے کہ عقار کے ماسوا تمام منقولات میں بھی یہ ہلاکت نادر نہ سہی، لیکن ایسی واقعی وعام بھی نہیں کہ اس کو مدار حکم ہی مان لیا جائے، فقہ حنفی کی رو سے بھی یہ یوں اہم ہے کہ امام محمد نے مؤطا اور کتاب الآثار دونوں میں اس مسئلہ کے ذکر کے ساتھ امام صاحب کے اختلاف کا تذکرہ کیا ہے، مؤطا میں قبل القبض بیع سے ممانعت کی حدیث آئی ہے اس کے تحت اور ''کتاب الآثار'' میں بواسطہ امام ''نھی عن ربح مالك یضمن'' والی حدیث آئی ہے، اور ''قبل القبض بیع'' سے ممانعت والی روایت نہیں آئی ہے، تو ''کتاب الآثار'' میں اس حدیث کے تحت اختلاف کا تذکرہ کیا ہے، اور دوسری کوئی وجہ وعلت ذکر نہیں فرمائی ہے، فرماتے ہیں:

''قوله ﷺ: ربح مالم یضمن۔ فالرجل یشتری الشئ، فلیبیعه قبل أن یقبض بربح فلیس، فینبغی له ذلك وكذلك لا ینبغی له أن یبیع شیئا اشتراه حتی یقبضه، وهذا كله قول أبي حنيفة فيه إلا في خصلة واحدة'' (کتاب الآثار للامام محمد ص ۱۶۲، ۱۶۱)، اس علت کی روشنی میں دو چیزوں کو طے کیا جا سکتا ہے، ایک تو قبضہ کی حقیقت اور دوسرے اس بابت تخصیص واستثناء کا مسئلہ۔ مختصر بات یہ کہ جب علت، ربح مالم یضمن قرار پاتی ہے تو کسی چیز کی خریداری کے بعد وہ امر وحال۔ قبضہ شمار ہوگا، کہ جس کے بعد خرید کردہ شی کا ضمان بائع کی طرف سے خریدار کی طرف منتقل ہو جاتا ہے، خواہ شرعا خواہ عرفا۔

اور یہ کہ اصل نہی وممانعت سے کوئی شی باہر وخارج قرار نہیں پائے گی، جیسا کہ مجموعی روایات کا تقاضا ہے، بلکہ حکم عام ہوگا، اور منقول وغیر منقول اور عقار وغیر عقار سب میں ہی دیکھا جائے گا، کہ انتقال ضمان اور اس کی بنیاد پر معاملہ پایا جا رہا ہے یا نہیں، اس موقع سے یہ عرض کرنا مناسب ہے کہ عموما ''نھی عن بیع مالم یقبض'' اور ''نھی عن ربح مالم یضمن'' الگ الگ آیا ہے، لیکن ''کتاب الآثار'' بروایت امام ابو یوسف میں اور بروایت امام محمد میں بھی ایک موقع پر ایک ہی روایت آئی ہے، ''نھی عن ربح مالم یضمن، و عن بیع مالم یقبض''۔ ایک روایت کو دوسرے پر محمول کرنے کی وجہ سے یہ عطف تفسیری قرار دیا جائے گا، اور گذر چکا ہے کہ ائمہ فقہ وحدیث امام محمد، امام احمد، امام ترمذی وامام طحاوی اس کے قائل ہیں، امام صاحب کے استدلال میں اہتمام سے جو ''غرر'' کا تذکرہ کیا جاتا ہے تو وہ خود ان سے منقول نہیں، بلکہ بظاہر ہمارے فقہاء کی تنقیح ہے، جس سے صرف عقار کا استثناء ہے جو کہ اصلا حضرت عثمان کے اثر وعمل پر مبنی ہے اور یوں اس اصل ونص سے خارج ہے۔

**سوال نمبر ۵:** سوال نمبر ۵ یہ ہے کہ ممانعت عام ہے یا یہ کہ اس میں استثناء بھی ہے، اور ائمہ کی آرء ودلائل کیا ہیں؟

اس سلسلہ میں تمام مقالہ نگار حضرات نے کتب فقہ وشروح حدیث کے اندر اس مسئلہ میں جو اختلاف مشہور ہے، اس کا اختصار وبسط کے ساتھ تذکرہ کیا ہے، متعدد حضرات نے مذاہب کو تفصیل ووضاحت سے، نیز دلائل کو بھی بسط وتفصیل سے ذکر کیا ہے، مثلاً مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مولانا اختر امام عادل، مولانا مجیب الغفار اسعد اعظمی، مولانا اشتیاق احمد، مولانا ارشاد احمد صاحب اور بعض حضرات نے اس سلسلہ کی روایات کا بھی استقصاء کرنے کی کوشش کی ہے۔

مذکورہ ومعروف اختلاف کا حاصل یہ ہے کہ اگرچہ بعض تابعین حضرت عطاء وغیرہ سے مطلقاً جواز منقول ہے، مگر اس کو شاذ قرار دیا گیا ہے، جمہور علماء امت کے نزدیک ممانعت ہی کا قول ہے، البتہ تخصیص وتفصیل میں اختلاف ہے، اور اتفاق سے چاروں اماموں ومذاہب کی آرء باہم مختلف ہیں، لیکن ان کو دو رایوں میں یوں سمیٹا جا سکتا ہے کہ امام مالک وامام احمد تو صرف کھانے پینے کی چیز میں ممانعت کے قائل ہیں، البتہ امام مالک کھانے پینے کی ان اشیاء کو ممنوع کہتے ہیں جن میں ناپ وتول کا عمل متعارف ورائج ہے۔ (اس بابت ان حضرات کے دوسرے اقوال بھی ملتے ہیں، جیسا کہ تکملہ فتح الملہم، اعلاء السنن وغیرہ میں آیا ہے)۔ اور امام ابوحنیفہ وامام شافعی۔ اس ممانعت کو عام قرار دیتے ہیں، کوئی بھی شے ہو کھانے پینے کی یا ناپ وتول کی، یا پیمائش، مثلاً کپڑا، زمین ومکان وغیرہ، ہاں امام ابوحنیفہ ایسی زمین ومکان کو مستثنی قرار دیتے ہیں، جس میں اس کے حال کو دیکھتے ہوئے ضیاع کا اندیشہ نہ ہو، اور جس میں اندیشہ ہو، مثلاً مکان کی بالائی منزل، اور دریا وغیرہ کے ٹھیک کنارے بنے ہوئے مکانات وزمین جس میں ضیاع کا احتمال ایک درجہ قوی ہوتا ہے، ایسے زمین ومکان کو مستثنی قرار دیتے ہیں، اور موجودہ

عہد کے مضبوط ٹھوس لوہے وسمینٹ وغیرہ کے طرز تعمیر کے پیش نظر کہا جاسکتا ہے کہ اب اس طرح کا قوی اندیشہ اور لائق لحاظ نہیں ہر گیا ہے اور حنفیہ کے یہاں جو فرق وتفصیل ہے اس کے لئے معروف تعبیر یہ ہے کہ منقول میں منع ہے اور غیر منقول میں نہیں۔

دلائل۔ان سب کے اصلاً نقل واحادیث سے ہیں، اگر چہ دلیل واستدلال میں حکم کی علت کا تذکرہ بھی فقہاء کرتے ہیں، مگر علت نص صریح کے ہوتے ہوئے ثانوی چیز ہے۔

اور فرق وتفصیل کے اعتبار سے مالکیہ وحنابلہ کا مذہب توسع زیادہ رکھتا ہے، جبکہ امام شافعی کا مذہب سب سے تنگ ہے۔

امام احمد وامام مالک نے ان روایات کو دیکھا ہے جن میں اس بابت ''طعام'' کا لفظ آیا ہے، یہ روایات حضرت عبداللہ بن عباس (بخاری) حضرت عبداللہ بن عمر (بخاری ومسند احمد) حضرت ابوہریرةؓ (مسلم)، حضرت جابر (مسلم) وغیرہ سے مروی ہیں، بعض میں جیسے حضرت ابن عمر کی روایت میں کیل ووزن کی قید آئی ہے، جس کو امام مالک نے اہمیت دے کر حکم کو مقید کر دیا ہے۔

ان روایات کے علاوہ بعض روایات ایسی ہیں جن میں ایسا کوئی لفظ نہیں، بلکہ مطلق بیع کا تذکرہ ہے، یا کسی بھی شئی کی بیع کا، جیسے حضرت حکیم بن حزام کی روایت (مسند احمد)، حضرت زید بن ثابت کی (ابوداؤد ومستدرک حاکم وغیرہ) عبداللہ بن عمرو بن عاص کی (ترمذی وغیرہ)، نیز عتاب بن رشید کی (کتاب الآثار وغیرہ)۔یہ روایات بھی صحیح قرار دی گئی ہیں، امام احمد، امام مالک ان مطلق روایت کو پہلی قسم کی مقید روایات پر محمول کر کے حکم کو خاص قرار دیتے ہیں۔

لیکن امام ابوحنیفہ وامام شافعی کا رجحان یہ ہے کہ دونوں روایات صحیح وثابت ہیں، ایک دوسرے پر محمول نہیں ہیں، جبکہ دوسری قسم کی روایات میں صاف لفظ ''إلا تبع مالم تقبضه'' اور ''نهى أن تباع السلع حيث تباع حتى تجوزها التجار إلى رحالهم'' وغیرہ جیسے الفاظ آئے ہیں، پھر یہ کہ کھانا و پینا جیسی عام اشیاء ضروریہ میں جب پابند بنایا جارہا ہے تو دوسری اشیاء میں بدرجہ اولی پابندی ہوگی۔

اب رہا امام ابوحنیفہ وامام شافعی کے درمیان اختلاف کہ امام صاحب غیر منقول یا عقار کو مستثنی قرار دیتے ہیں، تو اگر چہ بعض مقالہ نگار حضرات نے فرمایا کہ امام صاحب مقصود وغرض کا لحاظ فرماتے ہیں (مقالہ مولانا خالد سیف اللہ رحمانی)، لیکن واقعہ یہ ہے کہ انہوں نے جیسے حکم میں عموم روائیت کی وجہ سے اختیار کیا ہے اسی طرح یہ خصوص بعض آثار کی وجہ سے ہے۔اس لئے کہ امام بیہقی وامام طحاوی نے بسند حسن روایت کیا ہے کہ حضرت عثمان نے حضرت طلحہ سے ایک زمین مدینہ منورہ کی خریدی، اپنی زمین کے بدلہ جو کہ کوفہ میں تھی، اور فرمایا کہ میں تم سے ایسی چیز فروخت کررہا ہوں جو کہ میں نے دیکھی نہیں اور حضرت جبیر بن مطعم نے اس خرید وفروخت کی صحت کا فیصلہ کیا جبکہ قضیہ ان کے سامنے لایا گیا (اعلاء السنن ۱۴؍۲۲۹)۔

مقالہ نگار حضرات میں بعض ہی نے اس دلیل کا تذکرہ کیا ہے، عموماً عقلی دلیل پر اکتفاء کی گئی ہے، اور اس اثر ودلیل کی بابت صاحب مغنی ابن قدامہ حنبلی فرماتے ہیں کہ یہ روایت صحابہ کرام کے اتفاق کی دلیل ہے کہ اس قسم کی خرید وفروخت درست ہے (اعلاء السنن ۱۴؍۲۲۵)۔

ان مذاہب وآراء میں نقلاً وعقلاً راجح ۔عموم کا، یعنی امام شافعی وامام ابوحنیفہ کا مذہب ہی معلوم ہوتا ہے (امام صاحب کے نزدیک جو استثناء ہے اس کے ساتھ) اس لئے کہ:

۱۔ عام ممانعت کے متعلق متعدد صحیح وصریح احادیث موجود ہیں اور مطلق کو مقید قرار دینا خلاف اصل ہے۔

۲۔ جن حضرات سے طعام کی قید کے ساتھ روایات آئی ہیں خود ان سے مرفوعاً وموقوفاً عموم منع کی بات بھی منقول ہے، مثلاً حضرت زید بن ثابت کی روایت کو حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے بھی نقل کیا ہے، اور حضرت ابن عباسؓ کا یہ قول بہت معروف ہے کہ انہوں نے طعام سے ممانعت کی روایت نقل کی ہے، اور اس کے بعد فرمایا: ''واحسب کل شئی مثله'' (میں تو تمام چیزوں کو ایسا ہی سمجھتا ہوں)۔

۳۔ اس ممانعت وحکم کی معروف علتیں جن کا حنابلہ ومالکیہ وغیرہ نے بھی اعتبار کیا ہے، ان سب کا تقاضا بھی یہی ہے، خواہ وہ غرر اور ''ربح مالم یضمن'' ہو یا سود کا پہلو۔اور غیر مقدور وغیر مقبوض کی خرید وفروخت وغیرہ۔

البتہ حالات وموجودہ عرف کو دیکھتے ہوئے حنابلہ ومالکیہ کے مذہب میں جو وسعت ہے اس سے فائدہ ضرور اٹھایا جاسکتا ہے، متعدد مقالہ نگار حضرات نے اس خیال کا اظہار کیا ہے، مگر غور کرنے پر یہ بات سامنے آتی ہے کہ یہ مسئلہ کا حل نہیں، اس لئے کہ اس وقت ہر شئی کی خرید وفروخت بڑے پیمانے اور دور دراز علاقوں سے ہورہی ہے، اس لئے بہترین حل یہ ہے کہ عرف کے مطابق ضمان میں آجانے کے بعد معاملات وامور کو قبضہ قرار دیا جائے، اور اس کے بغیر خرید وفروخت کو منع کیا جائے، جیسا کہ مولانا فتح محمد صاحب نے صراحت کے ساتھ فرمایا ہے اور دوسرے معاصر ارباب فتاو محققین فقہاء نے بھی ذکر کیا ہے۔

## عرض مسئلہ:

# قبضہ سے پہلے خرید وفروخت

### سوال نمبر ۶، ۷

مفتی نسیم احمد قاسمیؒ

اسلامک فقہ اکیڈمی کی طرف سے مجھے ''بیع قبل القبض'' کے سوال نمبر ۶ و ۷ پر عرض مسئلہ کا حکم دیا گیا ہے، سوال نمبر ۶ یہ تھا:

ایک شخص کسی فیکٹری سے مال خرید کر کسی دوسرے آدمی کے ہاتھ فروخت کر دیتا ہے، لیکن فیکٹری سے خریدا ہوا مال اپنے قبضہ میں نہیں لیتا، بلکہ براہ راست فیکٹری سے خریدار نمبر (۲) کو روانہ کر دیتا ہے، اور معاملہ یہ طے پاتا ہے کہ فیکٹری سے مال روانہ ہونے کے بعد خریدار نمبر (۲) کے پاس پہنچنے سے پہلے اگر درمیان میں مال ہلاک ہو جائے تو اس نقصان کی ذمہ داری نہ فیکٹری پر آتی ہے، نہ خریدار نمبر (۲) پر، بلکہ یہ اسی شخص (خریدار نمبر (۱) کا نقصان قرار پاتا ہے، اس صورت معاملہ میں اگر فیکٹری سے خریداری کرنے والے شخص کا اس مال پر اگرچہ حسی قبضہ نہیں ہوا، لیکن وہ مال خریدار نمبر (۲) تک پہنچنے سے پہلے اس کے ضمان میں رہا، اس لئے یہ نہیں کہا جاسکتا کہ اس نے "ربح مالم یضمن" (ایسی چیز سے نفع حاصل کرنا جس کا ضامن نہ ہوا ہو) حاصل کیا، بلکہ اس نے مال مضمون پر نفع حاصل کیا ہے، سوال یہ ہے کہ فیکٹری سے خریداری کرنے والے کی طرف سے قبضہ حسی نہ پائے جانے کی وجہ سے دوسرے شخص کے ہاتھ اس فروختگی کو ناجائز قرار دیا جائے گا یا ضمان کو قبضہ حسی کا قائم مقام سمجھ کر اس خرید وفروخت کو جائز قرار دیا جائے گا؟۔

اس سوال کے جواب میں اکیڈمی کو کل ۵۰ مقالات موصول ہوئے جن میں ۳۸ مقالہ نگاروں نے صورت مسئولہ کو جائز قرار دیا ہے، جبکہ ۱۱ مقالہ نگاروں کی رائے یہ ہے کہ یہ صورت ناجائز ہے، ۲ مقالہ نگاروں نے اس میں تفصیل ذکر کی ہے، قائلین جواز کے اسماء حسب ذیل ہیں:

## مجوزین:

مولانا سمیع اللہ قاسمی، مولانا شکیل احمد سیتاپوری، مولانا ظفر عالم ندوی، مولانا اشتیاق احمد قاسمی، مولانا عزیر اختر قاسمی، حکیم ظل الرحمن، مولانا محمد زید ندوی، مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مولانا ارشد قاسمی، مولانا سید محمد ایوب، مولانا مجیب الغفار اسعد اعظمی، مولانا قمر عالم سبیلی، مولانا محمد خورشید احمد اعظمی، مولانا احمد دیولوی، مولانا تنویر عالم قاسمی، مفتی جمیل احمد نذیری، مفتی انور علی اعظمی، مولانا زبیر احمد قاسمی، مولانا محمد نور قاسمی، مولانا محمد ابرار خاں ندوی، مولوی مجاہد الاسلام سبیلی، مولانا قمر الزماں ندوی، مفتی احمد نادر القاسمی، مولانا شاہد قاسمی، مولانا محمد برہان الدین سنبھلی، مفتی محبوب علی وجیہی، ڈاکٹر عبدالعظیم اصلاحی، مفتی شاہین جمالی، مولانا اختر امام عادل، مولانا ابوالحسن علی، مولانا محمد شہزاد اکرم قاسمی، مولانا مسعود احمد انصاری، مولانا شمس پیرزادہ، مولانا منظور احمد قاسمی، مولانا ڈاکٹر ظفر الاسلام قاسمی، مولانا ارشاد قاسمی، مولانا محمد ظاہر مظاہری، مولانا سلطان احمد اصلاحی۔

مجوزین حضرات نے درج ذیل دلائل سے جواز پر استدلال کیا ہے۔

## وجوہ ودلائل:

۱۔ ضمان قبضہ حکمی کے درجہ میں ہے، لہذا جب سامان مشتری اول کے ضمان میں آ گیا تو اس کا قبضہ حکما ثابت ہو گیا، مولانا ظفر الاسلام قاسمی نے اپنے مقالہ میں قواعد الفقہیہ کے حوالہ سے یہ قاعدہ نقل کیا ہے:

''الأصل عندنا ان جواز البیع یتبع الضمان فکل ما کان مضمونا بالاتلاف جاز بیعہ ومالا یضمن بالاتلاف لا یجوز بیعہ'' (قواعد الفقہیہ ۴۸)۔

مولانا شاہین جمالی اور مولانا مجیب الغفار اسعدی اعظمی نے علامہ ابن عابدین کی رد المحتار کی درج ذیل عبارت سے استدلال کرتے ہوئے صورت مسئولہ

میں قبضہ کو ثابت کیا ہے۔

''ومن القبض مالو اودعه المشتری عند أجنبی أو اعره وامر البائع بالتسليم اليه'' (شامی ۴۲،۴)۔

مولوی مجاہد الاسلام سنبلی متعلم سبیل السلام حیدرآباد و مولانا محمد ارشد اور بعض دیگر علماء نے صورت مسئولہ میں مبیع کے خریدار اول کے ضمان میں آ جانے اور قبل القبض محض وجوب ضمان کی وجہ سے اس کی بیع کے جواز پر ابن قدامہ کی درج ذیل عبارت سے استدلال کیا ہے۔

''لو دخل فی ضمان المشتری جاز له بيعه والتصرف فيه كما بعد القبض'' (المغنی ۸۸،۴)۔

مفتی احمد دیولوی نے اپنے مقالہ میں قبضہ ضمان کی قسمیں بیان کرتے ہوئے صورت مسئولہ کو ''قبضہ ضمان'' کے درجہ میں رکھ کر اس پر جواز کا حکم لگایا ہے۔

۲۔ صورت مسئولہ میں گرچہ مشتری اول کا قبضہ حسی نہیں ہوتا ہے مگر چونکہ تجار کے عرف میں ضمان کی وجہ سے اسے قبضہ حسی کے قائم مقام سمجھا جاتا ہے، اس لئے عرف خاص کی وجہ سے اسے درست ہونا چاہئے، مولانا منظور احمد اعظمی نے اپنے مقالہ میں اس کا اظہار کیا ہے۔

۳۔ ''الحرج مدفوع'' کے تحت اسے جائز ہونا چاہئے کیونکہ عدم جواز کی صورت میں حرج عظیم لازم آئے گا (مولانا ظفر الاسلام اعظمی، مولانا محمد ابرار خاں ندوی)۔

۴۔ اگرچہ یہ صورت ناجائز ہے مگر چونکہ اس میں تعامل ناس پایا جاتا ہے جس کا شریعت اسلامی میں اعتبار کیا گیا ہے اس لئے اسے جائز ہونا چاہئے (مولانا محمد برہان الدین سنبھلی)۔

۵۔ مولانا محمد شاہد قاسمی، مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مولانا محمد زید باندی، مولانا محمد عزیر اختر القاسمی کی رائے یہ ہے کہ اگرچہ یہ صورت فقہ حنفی کی رو سے ناجائز ہے، مگر فقہ مالکی کی رو سے جواز کی گنجائش نکلتی ہے، اس لئے امت کو حرج سے بچانے کے لئے فقہ مالکی کے مطابق فتوی دینا چاہئے، امام مالکؒ کا مسلک یہ ہے کہ طعام کے......

۶۔ مفتی جمیل احمد نذیری نے فیکٹری کے مالک کی دو حیثیتیں تسلیم کر کے اسے جائز قرار دیا ہے، پہلی حیثیت بائع کی ہے اور دوسری حیثیت مشتری اول کے وکیل کی، اصول الشاسی کی عبارت سے بھی انہوں نے استدلال کیا ہے۔

۷۔ مولانا زبیر احمد قاسمی نے اپنے مقالہ میں دیانت وقضاء کا فرق کرتے ہوئے لکھا ہے کہ: مبیع غیر مقبوضہ کی بیع وشراء کا حکم جو فساد وعقد سے بیان کیا جاتا ہے یہ حکم محض قضاءً ہے جو کسی بھی سبب سے باہمی نزاع کے بعد مرافعہ الی القاضی کے نتیجہ میں اس مبیع غیر مقبوضہ کے متعلق قاضی شریعت کا حکم وفیصلہ ہوگا، لیکن اگر بیع قبل القبض کے باوجود عاقدین میں کوئی نزاع نہیں ہوا اپنی اپنی جگہ معاملہ کی اس نوعیت پر راضی اور مطمئن رہے اور بالآخر اپنے اپنے حق تک پہنچ گئے تو ایسے معاملہ کے جواز وصحت اور نفاذ ولزوم ہی کا فتوی دیانۃً دیا جانا چاہئے۔

مولانا ابو جندل نے اپنے مقالہ میں اشیاء منقولہ کی قسمیں مثلی وغیر مثلی کے احکام کا فرق ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اگر اشیاء مبیعہ غیر مثلی ہیں تو فیکٹری کے تخلیہ سے ان اشیاء پر مشتری (ا) کو قبضہ تام حاصل ہو جائے گا، اور اگر مبیع مثلی ہے تو فیکٹری کے تخلیہ سے مشتری اول کو قبضہ تام حاصل نہیں ہوا بلکہ قبضہ ناقص ہے جو جواز تصرف کے لئے کافی نہیں ہے، لہذا قبل الکیل والوزن تصرف درست نہیں ہوگا، الا یہ کہ درمیان کا آدمی کمپنی کا ایجنٹ ہو تو پھر یہ شخص فیکٹری کے لئے بحیثیت وکیل ہوگا اور اس کے نفع کو اجرت وکالت قرار دی جائے گی، اشیاء مثلی میں انہوں نے فیکٹری کے مالک کو مشتری اول کی طرف سے وکیل بالقبض یا مشتری ثانی کو مشتری اول کا وکیل بالقبض مان کر بھی اس معاملہ کو دائرہ جواز میں شامل کیا ہے۔

مفتی محمد عبید اللہ اسعدی نے اپنے مقالہ میں اس کی دو صورتیں نکالی ہیں:

۱۔ فیکٹری سے مال خرید لیا قیمت ادا کر دی گئی اور مال ابھی بھی فیکٹری کے گودام میں ہے کہ مشتری اول نے دوسرے کے ہاتھ فروخت کر دیا اور فیکٹری کو آرڈر دیا کہ اسے فلاں شخص کو پہنچا دو تو یہ معاملہ بیع قبل القبض کا ہے جو درست معلوم نہیں ہوتا ہے، الا یہ کہ خریدار اول کے معاملہ کے بعد فیکٹری نے اس کے خرید کردہ مال کو گودام میں ایک طرف کر دیا ہو تو تخلیہ کی صورت میں معاملہ درست قرار پائے گا۔

۲۔ دوسری صورت یہ ہے کہ فیکٹری سے مال خریدنے والے نے پہلے معاملہ خریدار دوم سے کیا، پھر فیکٹری کو آرڈر دیا مال کی خرید وارسال کا تو اس میں بیع قبل القبض کا معاملہ تو نہیں ہے، البتہ بیع معدوم وغیرہ کی خرابیاں پیدا ہوں گی، تو اس صورت میں انہوں نے خریدار اول پر وجوب ضمان کی وجہ سے اس پر قبضہ تسلیم کر کے اسے جواز کے دائرہ میں رکھا ہے۔

## مانعین:

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مولانا محمد نعیم رشیدی، مولانا عبد الرحمن پالنپوری، مفتی نسیم احمد قاسمی، مولانا ابرہیم محمد، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا محمد رضوان القاسمی، مولانا اقبال قاسمی، مفتی عبد الرحیم قاسمی۔

مولانا اقبال قاسمی کے مقالہ سے صراحۃً عدم جواز کا پتہ نہیں چلتا ہے، البتہ اسلوب تحریر سے عدم جواز ثابت ہوتا ہے۔

مولانا عبد اللطیف پالنپوری نے احسن الفتاوی کے حوالہ سے اپنے مقالہ میں جواز کی دو صورتیں ذکر کی ہیں:

۱۔ مال پہنچنے سے پہلے خریدار اول بیع نہ کرے، بلکہ وعدہ بیع کرنے اور مال پہنچنے کے بعد معاملہ بیع کرے۔

۲۔ یا جہاں مال خریدا ہے وہاں کسی مال بردار کمپنی کو وکیل بالقبض بنادے، اور اس پر انہوں نے فتاوی ہندیہ (۱۹/۳) کی عبارت سے استدلال کیا ہے جس میں اجیر کے قبضہ کو مشتری کا قبضہ قرار دیا گیا ہے۔

رقم الحروف مفتی نسیم احمد قاسمی نے اپنے مقالہ میں لکھا ہے کہ یہ معاملہ بیع قبل القبض ہونے کی وجہ سے ناجائز ہے، البتہ اگر یہ شکل ہو کہ خریدار اول بائع اول مالک فیکٹری سے مال خرید لے اور مالک فیکٹری اس کے درمیان اور مال کے درمیان تخلیہ کردے کہ وہ اپنے مال میں تصرف کر سکے تو محض تخلیہ کی وجہ سے بھی قبضہ تسلیم کرلیا جائے گا۔

## مانعین کے وجوہ ودلائل:

عام طور پر مجوزین نے جواز پر اس سے استدلال کیا ہے کہ چونکہ مال خریدار ول کے ضمان میں آجاتا ہے، اس لئے اس پر خریداروں کا قبضہ حکمی تسلیم کرلینا چاہئے، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی نے اپنے مقالہ میں اس دلیل کا رد کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "نقصان کا ضامن ہوجانا" قبضہ کے تحقق کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ اگر کوئی شخص قبضہ کے بغیر اپنے اوپر ضمان کی ذمہ داری قبول بھی کرلے تو اس کا اعتبار نہیں، اور علامہ شامی کی عبارت: "اشتری بقرة مریضة وخلاها فی منزل البائع قائل: إن هلكت فمني وماتت فمن البائع لعدم القبض" (ردالمحتار ۴۸/۴) سے استدلال کیا ہے۔

مولانا محمد رضوان القاسمی نے بھی ضمان قبول کرنے کو قبضہ کے پائے جانے کے لئے کافی قرار نہیں دیا ہے۔

۲۔ قبضہ حکمی کے لئے بھی مبیع کا عاقدین سے اتنا قریب ہونا ضروری ہے کہ قبضہ حسی کا تحقق ہوسکے، ردالمحتار میں ہے: "لأن إذا كان قريبا يتصور فيه القبض الحقيقي في الحال فتقام التخلية مقام القبض أما إذا كان بعيد الا يتصور فيه القبض في الحل فلا تقام التخلية مقام القبض" (ردالمحتار ۶۰/۴-۵۹)۔

اس لئے صورت مسئولہ میں قبضہ حکمی ماننا بھی مشکل ہے (مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا عبد الرحمن پالنپوری)۔

۳۔ مبیع خریدار کے ضمان میں اس وقت آتی ہے جب اس پر اس کا قبضہ ہوجائے، قبل القبض مبیع بائع ہی کے ضمان میں رہتی ہے، ابن قدامہ کی عبارت سے اس کا صراحۃً ثبوت ملتا ہے۔

"وقال أبوحنيفة كل مبيع تلف قبل قبضه من ضمان البائع إلا العقار... وقال الشافعي: كل مبيع من ضمان البائع حتى يقبضه المشتري" (۸۹/۴) (مقالہ مولانا محمد نعیم گنوری)۔

## قول فیصل:

صورت مذکورہ میں جہاں تک سوال سے ظاہر ہوتا ہے کہ مشتری اول "مال" پر قبضہ سے پہلے ہی اسے کسی دوسرے شخص کے ہاتھ فروخت کردیتا ہے، البتہ وہ اس مال کا ضمان قبول کرلیتا ہے کہ ہلاکت کی صورت میں وہی ضامن قرار پائے گا، اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ محض ضمان قبول کرلینا تحقق قبضہ کے لئے کافی ہے اور کیا قبل القبض ضمان کا اعتبار ہوگا، اس سلسلہ میں فقہاء کی تصریحات سے پتہ چلتا ہے کہ "محض نقصان کا ضامن" ہوجانا کافی نہیں ہے، اور اگر خریدار قبضہ سے پہلے اپنے اوپر ضمان کی ذمہ داری بھی قبول کرلیتا ہے تو بھی اس کا اعتبار نہیں ہوگا جیسا کہ مولانا خالد سیف اللہ رحمانی نے اپنے مقالہ میں "ردالمحتار" کے حوالہ سے

اور مولانا محمد نعیم نے "المغنی" کے حوالہ سے صراحت کی ہے، اس لئے قبل القبض جب ضمان کا اعتبار ہی نہیں ہے تو اسے قبضہ حکمی کے درجہ میں رکھنا مشکل ہے، البتہ اس کے جواز کی ایک صورت تو یہ ہے کہ مالک فیکٹری کی طرف سے تخلیہ کردیا جائے کہ جب مشتری چاہے اپنے مال میں تصرف کرسکے، فقہاء حنفیہ کی صراحت کے مطابق تخلیہ بھی قبضہ کے حکم میں ہے، لہذا یہ صورت جائز قرار پائے گی۔

جواز کی دوسری صورت یہ ہے کہ اس مسئلہ میں فتوی فقہ مالکی پر دے دیا جائے کہ ان کے نزدیک بیع طعام کے علاوہ ہر چیز کی بیع قبل القبض درست ہے۔

**سوال نمبر: ۷۔ وہ صورت جس میں بین الاقوامی تجارت میں شپنگ (جہاز پر مال چڑھانے) کے بعد اصل بائع کا ذمہ** فارغ ہوجاتا ہے، اور اگر مشتری تک مال پہونچنے سے پہلے ضائع ہوجائے تو اس کا وہ ضامن نہیں ہوتا اور پھر یہ مشتری مال کی وصولی سے پہلے، جبکہ مال سمندر میں ہے تیسرے شخص کے ہاتھ مال فروخت کردیتا ہے اور مال کے ضائع ہونے کی صورت میں اس کا ضامن نہیں ہوتا، بلکہ تیسرا خریدار ضامن ہوتا ہے، کیا یہ صورت شرعاً جائز ہوگی؟

اس سوال کے جواب میں اکیڈمی کو کل ۵۲ مقالات موصول ہوئے جن میں سے ۲۹ مقالہ نگاروں نے صورت مسئولہ کو ناجائز اور ۲۱ حضرات نے جائز قرار دیا ہے، مولانا محمد زید اور مفتی عزیز الرحمن بجنوری کے مقالے میں سوال نمبر ۷ کا جواب نہیں ملا، مجوزین حضرات کے اسماء درج ذیل ہیں:

**اسمائے مجوزین:**...... مولانا سمیع اللہ قاسمی، مفتی شکیل احمد سیتاپوری، مولانا سید محمد ایوب سبیلی، مولانا تنویر عالم قاسمی، مولانا نور القاسمی، مولوی مجاہد الاسلام سبیلی، مولانا محمد قمر الزماں ندوی، مفتی محبوب علی وجیہی، مولانا محمد طاہر مظاہری، مولانا نسیم احمد قاسمی، مولانا محمد نعیم گنوڑی، مولانا سلطان احمد اصلاحی، مولانا عزیر اختر القاسمی، مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مولانا محمد شاہد قاسمی، مولانا منظور احمد قاسمی، مولانا ڈاکٹر ظفر الاسلام اعظمی، مولانا محمد برہان الدین سنبھلی، مفتی محمد عبید اللہ اسعدی، مولانا عبدالعظیم اصلاحی، مولانا اقبال قاسمی۔

مجوزین کے دلائل:

۱۔ مشتری اول نے جب جہاز پر لدے ہوئے مال کو اپنے مملوک ومقبوض ہونے کی وجہ سے کسی دوسرے شخص کے ہاتھ فروخت کردیا تو یہ بیع قبل القبض نہیں ہوئی، بلکہ بیع مقبوض ومملوک ہونے کی وجہ سے جائز ودرست قرار پائے گی اور جس طرح مالک جہاس کا قبضہ مشتری اول کا قبضہ مانا جائے گا اسی طرح مالک جہاز کا قبضہ اس مال پر مشتری ثانی کا قبضہ تصور کیا جائے گا اور جب اس کا قبضہ تسلیم کرلیا گیا تو اس کے لئے اس کی بیع درست قرار پائے گی، فتاوی ہندیہ میں اجیر کے قبضہ کو مستاجر کا قبضہ تسلیم کیا گیا ہے۔

"إلا أن يقول استاجر على من يحمله فقبض الأجير يكون قبض المشترى" (فتاوی ہندیہ ۳/۱۹) (مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مفتی نسیم احمد قاسمی)۔

۲۔ محکمہ ریل یا جہاز کی حیثیت وکیل کی ہوتی ہے اور چونکہ وکیل کا قبضہ مشتری کا قبضہ ہوتا ہے، اس لئے جب مشتری اول نے اسے فروخت کردیا اور علاحدہ ہوگیا تو جہاز کے عملہ کا قبضہ مشتری ثانی کا قبضہ قرار پائے گا اور اس طرح سے یہ معاملہ درست قرار پائے گا (مولانا محمد طاہر مظاہری)۔

۳۔ آج کی بین الاقوامی تجارت میں اشیائے منقولہ میں صحت بیع کے لئے اگر ہر حال میں قبضہ حسی ہی کو شرط قرار دیا جائے تو یہ چیز عامۃ الناس کے لئے زحمت و تنگی کا باعث ہوگی، لہذا امت کو حرج وتنگی سے بچانے کے لئے اسے جائز قرار دیا جانا چاہئے (مولانا سلطان احمد اصلاحی، مولوی مجاہد الاسلام سبیلی)۔

۴۔ چونکہ معاملات میں ناگوار چیز کو بھی گوارا کرلیا جاتا ہے، اس لئے صورت مسئولہ میں جواز کا فتوی ہونا چاہئے (مولانا محمد برہان الدین سنبھلی)۔

۵۔ اسے معاملہ بیع نہ مان کر وعدہ بیع قرار دے دیا جائے اور مال آنے پر بیع کا معاملہ کیا جائے (مفتی محمد عبید اللہ اسعدی)۔

۶۔ جہاز پر مال لادنے کے بعد مشتری اول کے ضمان میں وہ مال آجاتا ہے اور ضمان کی وجہ سے اس کا قبضہ حکمی پایا گیا، اس لئے دوسرے کے ہاتھ اس کی بیع درست ہوگی (مفتی محبوب علی وجیہی)۔

۷۔ فقہ حنفی کی رو سے تو جواز کی صورت نہیں نکلتی ہے، مگر فقہ مالکی کے مطابق جواز کا فتوی درست ہے (مفتی محمد شاہد قاسمی، مولانا محمد قمر الزماں ندوی)۔

۸۔ آج کل چونکہ یہ صورت کثرت سے وقوع پذیر ہورہی ہے، اس لئے قبضہ کے عرف پر مبنی ہونے کو ذہن میں رکھتے ہوئے یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہاں پر محض

خرید وفروخت کے معاملہ کو ''قبضہ'' تصور کرلیا جائے (مولانا محمد نور القاسمی)۔

۹۔ مشتری اول بیع کرتے وقت کسی دوسرے شخص کو یا مال بردار کمپنی ہی کو وکیل بالقبض بنادے تو ایسی صورت میں وکیل کا قبضہ موکل کا قبضہ قرار پائے گا، یہ معاملہ درست قرار پائے گا (مولانا سمیع اللہ قاسمی)۔

۱۰۔ جب مشتری اول نے سمندر ہی میں مال کسی دوسرے شخص کے ہاتھ فروخت کردیا اور سامان کی سرٹیفکیٹ اس کے حوالہ کردی تو اسی سرٹیفکیٹ کی حوالگی کو حکما قبضہ تسلیم کرلیا جائے گا، اس لئے کہ آج کے عرف میں سرٹیفکیٹ پر قبضہ اصل مبیع پر قبضہ متصور ہوتا ہے۔

مولانا تنویر عالم قاسمی اور مولانا منظور احمد صاحب کی رائے یہ ہے کہ یہ معاملہ تو درست قرار پائے گا، البتہ مشتری ثانی کو ضامن قرار دینا درست نہیں ہوگا، مولانا عبد العظیم اصلاحی نے جواز مع الکراہت کے قول کو اختیار کیا ہے۔

**اسمائے مانعین:**...... مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مولانا زبیر احمد قاسمی، مولانا محمد رضوان القاسمی، مولانا ظفر عالم ندوی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، حکیم ظل الرحمن، مولانا محمد ارشد قاسمی، مولانا مجیب الغفار اسعد اعظمی، مولانا قمر عالم سبیلی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مفتی احمد دیولوی، مفتی انور علی اعظمی، مفتی احمد نادر القاسمی، مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی، مولانا اختر امام عادل، مولانا ابو الحسن علی، مولانا شہزاد اکرم قاسمی، مولانا مسعود احمد انصاری، مولانا شمس پیرزادہ، مولانا ارشاد قاسمی، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا عبد الرحمن پالنپوری، مولانا ابراہیم گجیا فلاحی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مفتی عبد الرحیم قاسمی، مفتی جمیل احمد نذیری، مولانا محمد ابرار خاں ندوی، مولانا ابوجندل قاسمی۔

## دلائل ومستدلات:

۱۔ مذکورہ صورت میں ''ربح مالم یضمن'' لازم آتا ہے، یعنی خریدار ایک ایسے مال کو فروخت کرکے نفع حاصل کرتا ہے جو اس کے ضمان میں نہیں آیا اور جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ''ربح مالم یضمن'' کی ممانعت فرمائی ہے (مولانا ابوجندل قاسمی، مفتی جمیل احمد نذیری، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مولانا ارشاد قاسمی، مولانا اختر امام عادل، مفتی احمد نادر القاسمی، مفتی انور علی اعظمی، مولانا قمر عالم سبیلی، مولانا مجیب الغفار اسعد اعظمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی)۔

مولانا ابرار خاں ندوی نے ''ربح مالم یضمن'' کی ممانعت پر حدیث ابن ماجہ سے استدلال کیا ہے:

''قال: قال رسول اللہ ﷺ: لا یحل بیع مالیس عندک ولا ربح مالم یضمن'' (ابن ماجہ ۱۵۸/۱)۔

۲۔ بیع قبل القبض اور بیع معدوم ہونے کی وجہ سے یہ صورت ناجائز ہے، کیونکہ اشیاء منقولہ کی قبیل سے ہے اشیاء منقولہ کی بیع قبل القبض جائز نہیں ہے، حدیث میں بھی اس کی ممانعت کی گئی ہے۔

مولانا ظفر عالم ندوی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مفتی احمد دیولوی، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مولانا محمد رضوان القاسمی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی نے اسے بائع کے حق میں غیر مقدور التسلیم اور مشتری ثانی کے حق میں غیر مقبوض ہونے کی وجہ سے ناجائز قرار دیا ہے، مولانا ابو الحسن علی نے بھی اسے بیع قبل القبض اور بیع معدوم (مالیس عندک) ہونے کی وجہ سے ناجائز قرار دیا ہے، مولانا محمد ارشاد قاسمی نے اسے بیع قبل القبض اور غیر مقدور التسلیم ہونے کی وجہ سے ناجائز کہا ہے۔

۳۔ بیع الکالی بالکالی ہونے کی وجہ سے یہ عقد ناجائز ہے، یعنی اس میں ادھار کی بیع ادھار کے عوض لازم آتی ہے، اور حدیث میں بیع الکالی بالکالی سے ممانعت کی گئی ہے (مفتی عبد الرحیم قاسمی)۔

۴۔ اگر اس طرح کے معاملات کو جائز قرار دے دیا جائے تو زبردست اقتصادی بحران پیدا ہوجائے گا، اس لئے اقتصادی بحران سے امت کو بچانے کے لئے اس طرح کے عقود ومعاملات ناجائز قرار دیئے جائیں۔

مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مولانا شہزاد اکرم قاسمی اور مولانا مسعود احمد انصاری نے (تکملہ فتح الملہم ۳۵۴/۱) سے مولانا تقی عثمانی صاحب کی ایک عبارت سے عدم جواز پر استدلال کیا ہے، جس میں انہوں نے اس طرح کے معاملات کو اقتصادی بحران پیدا ہونے کے خطرہ کے پیش نظر ناجائز قرار دیا ہے۔

مولانا عبد الرحمن پالنپوری اور مولانا عبد القیوم پالنپوری نے عدم جواز کا حکم لگانے کے ساتھ ساتھ احسن الفتاوی کے حوالہ سے جواز کی دو

صورتیں ذکر کی ہیں: ا۔ پہلی صورت یہ ہے کہ جہاں مال خرید ا گیا ہے وہاں کسی دوسرے شخص کو یا کسی مال بردار کمپنی کو وکیل بالقبض بنادے، اس طرح وکیل کا قبضہ موکل کا قبضہ قرار پائے گا، اور کوئی قباحت لازم نہیں آئے گی، ۲۔ دوسری شکل یہ ہے کہ خریدار ہی کو وکیل بالقبض بنادے اور مال پہنچنے سے پہلے بیع کا معاملہ نہ کرے، بلکہ صرف وعدہ بیع کرے، اس صورت میں اگر فریقین کی طرف سے انکار پایا جائے تو صرف وعدہ خلافی کا گناہ ہوگا، قانونا اسے بیع پر مجبور نہیں کیا جاسکتا ہے۔

## قول راجح:

صورت مسئولہ میں مشتری اول نے مال کی خریداری کے بعد بائع اول سے کہا کہ میرا فلاں مال فلاں جہاز پر لاد دیا جائے اور بائع اس کے حکم کے مطابق مال جہاز پر لدوادیا تو اب وہ مال بائع کے قبضہ وضمان سے نکل کر مشتری اول کے قبضہ وضمان میں آ گیا اور میرے نزدیک جہاز کے عملہ کا قبضہ جن کی حیثیت مشتری کے اجیر کی ہے، مشتری جو مستاجر کا قبضہ قرار پائے گا اور جب سامان اس کے قبضہ وضمان میں آ گیا تو اس کے لئے اس میں ہر طرح کا تصرف کرنا بھی جائز قرار پائے گا اور جب اس نے جہاز پر لدے ہوئے مال کو مقبوض ومملوک ہونے کی وجہ سے کسی دوسرے شخص کے ہاتھ فروخت کردیا تو یہ بیع قبل القبض نہیں ہوگی، بلکہ بیع مقبوج ومملوک ہونے کی وجہ سے جائز ودرست قرار پائے گی، اور جس طرح جہاز کے عملہ کا قبضہ مشتری اول کا قبضہ نہ مانا جائے گا اسی طرح جہاز کے عملہ کا قبضہ مشتری ثانی کا قبضہ بھی قرار پائے گا، ''فتاوی ہندیہ'' میں ہے:

''إلا أن يقول استاجر على من يحمله فقبض الأجير يكون قبض المشترى'' (فتاوی هنديه ۳،۱۹)۔



# قبضہ کی حقیقت اور قبضہ سے پہلے خرید وفروخت
# فقہ اسلامی کی روشنی میں

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی[1]

قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کے سلسلہ میں مناسب ہوگا کہ فقہاء کے اقوال ومذاہب سے پہلے ایک نظر ان روایات پر ڈال لی جائے جو اس سلسلہ میں وارد ہوئی ہیں، اس سلسلہ کی روایات عام طور پر کتب حدیث میں حضرت عبداللہ بن عباس، حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت ابو ہریرہ، حضرت جابر بن عبداللہ، اور حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ عنہم سے نقل کی گئی ہیں، الفاظ کے تھوڑے فرق کے ساتھ ان صحابہ سے اسی مضمون کی متعدد روایتیں منقول ہیں، یہاں چند روایات ذکر کی جاتی ہیں، جن کے الفاظ کو مختلف مکاتب فقہ نے اپنے پیش نظر رکھا ہے:

(۱) عبداللہ بن عباس سے روایت ہے: ''ان رسول اللہ ﷺ نهى أن يبيع الرجل طعاماً حتى يستوفيه، قلت لابن عباس: كيف ذلك؟ قال: ذلك دراهم بدراهم والطعام مرجأ'' (بخاری ۱،۲۸۶)۔

(رسول اللہ ﷺ نے اس بات سے منع فرمایا کہ آدمی کھانے کی چیز وصول کرنے سے پہلے فروخت کردے، میں نے عبداللہ بن عباس سے اس کا سبب دریافت کیا تو فرمایا کہ یہ درہم سے درہم کی فروخت ہے اور کھانا (غلہ) ادھار رہا؟)۔

(۲) حضرت عبداللہ بن عمر سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''من اشترى طعاماً بكيل أو وزن فلا يبعه حتى يقبضه'' (مسند احمد ۲،۱۱۱)۔ (جو کیل یا وزن سے کھانا خرید کرے وہ قبضہ میں لئے بغیر اس کو فروخت نہ کرے)۔

(۳) حضرت ابو ہریرہ نے آپ ﷺ کا ارشاد ان الفاظ میں نقل کیا ہے: ''من اشترى طعاماً فلا يبعه حتى يكتاله'' (مسلم ۲،۵)۔
(جو کھانا خریدے وہ پیمانہ سے ناپے بغیر فروخت نہ کرے)۔

(۴) حضرت جابر بن عبداللہ راوی ہیں: ''كان رسول الله ﷺ يقول: إذا ابتعت طعاماً فلا تبعه حتى يستوفيه'' (مسلم ۲،۶)۔
(رسول اللہ ﷺ فرمایا کرتے تھے کہ جب کھانا خرید کرو تو وصول کرنے سے پہلے فروخت نہ کرو)۔

حضرت حکیم بن حزام سے منقول ہے: ''قلت يا رسول الله ﷺ إني اشتريت بيوعاً فما يحل لي منها وما يحرم علي؟ قال: فإذا اشتريت فلا تبعه حتى تقبضه'' (مسند احمد ۳،۴۰۲)۔ (میں نے عرض کیا: اللہ کے رسول! میں خرید وفروخت کے بعض معاملات کرتا ہوں، تو میرے لئے کیا حلال ہے اور کیا حرام؟ فرمایا: جب خرید کرو تو قبضہ کئے بغیر فروخت نہ کرو)۔

**فقہاء کی آراء:** ...... ان احادیث کی روشنی میں فی الجملہ کسی چیز پر قبضہ سے پہلے ہی اس کو فروخت کرنے کے ناجائز ونادرست ہونے پر تمام فقہاء کا اتفاق ہے، اور کہا جاسکتا ہے کہ تفصیلات میں اختلاف سے قطع نظر اصولی طور پر یہ ایک اجماعی رائے ہے، ابن حزم نے عطاء کا اختلاف نقل کیا ہے کہ وہ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کو مطلقاً جائز تصور کرتے تھے (المحلی ۸، ۵۲۰)، عثمان البتی سے بھی ایسا ہی منقول ہے (شرح نووی علی مسلم ۲/ ۸)۔ لیکن بقول نووی یہ ایک قول شاذ وغیر معتبر ہے (حوالہ سابق)، البتہ تفصیلات اور احادیث کے مصداق کی بابت فقہاء کی رائیں مختلف ہیں۔

## شافعیہ:

فقہاء شافعیہ کے نزدیک کوئی شئے جو خرید کی گئی ہو جب تک اس پر قبضہ نہ ہوجائے آگے کو فروخت کرنا درست نہیں، مال منقول ہو یا غیر منقول، خوردنی شئے

---

[1] جنرل سکریٹری اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) وناظم المعہد العالی الاسلامی، حیدرآباد۔

ہو یا کچھ اور، فروخت کنندہ کی اجازت سے تصرف کرے یا بلا اجازت اور قیمت کی ادائیگی کے بعد کرے یا اس سے پہلے ہی، بہر صورت یہ جائز نہیں۔

''لا يجوز بيع المبيع قبل قبضه عقاراً كان أو منقولاً. لا بإذن البائع ولا بغير إذنه. لا قبل أداء الثمن ولا بعده'' (شرح المهذب ۹،۲۶۴)۔ (قبضہ سے پہلے بیع کو فروخت کرنا جائز نہیں، مال منقول ہو یا غیر منقول، نہ فروخت کنندہ کی اجازت سے اور نہ بلا اجازت، نہ قیمت کی ادائیگی سے پہلے اور نہ اس کے بعد)۔

امام محمد کی بھی وہی رائے ہے جو امام شافعی کی ہے (مختصر الطحاوی ر ۸۴)۔

فقہاء شوافع نے بنیادی طور پر حضرت حکیم بن حزام کی روایت کو پیش نظر رکھا ہے جس میں مطلق خریدی ہوئی اشیاء کو قبضہ سے پہلے فروخت کرنے سے منع کیا گیا ہے، اس کے علاوہ مسلم نے حضرت عبداللہ بن عباس کی روایت میں یہ اضافہ نقل کیا ہے کہ حضور نے تو کھانے کی اشیاء کو قبضہ سے پہلے بیچنے سے منع فرمایا ہے، لیکن میرا خیال ہے کہ دوسری اشیاء کا بھی یہی حکم ہوگا، ''وأحسب كل شئ مثله'' (مسلم ۲،۵) خود امام شافعی نے ''كتاب الام'' میں عبداللہ بن عباس ہی کے قول کو اپنے مستدل کی حیثیت سے ذکر کیا ہے (کتاب الام ۶۹/۳)۔

## حنابلہ:

حنابلہ کے نزدیک غیر خوردنی اشیاء میں قبضہ سے پہلے فروختگی جائز ہے، پھر خوردنی اشیاء میں حنابلہ کے یہاں یہ بات تو متفق علیہ ہے کہ جو چیزیں تول کر، ناپ کر اور گن کر فروخت کی جاتی ہیں ان میں قبضہ کے بغیر فروخت کرنا جائز نہیں، دوسری اشیاء کی بابت امام احمد سے مختلف اقوال منقول ہیں، اور کون سا قول صحیح تر ہے؟ اس بابت بھی اختلاف ہے، ابن عبدالبر کا بیان ہے کہ زیادہ صحیح قول یہی ہے کہ کسی بھی خوردنی شئے کو قبضہ سے پہلے فروخت کرنا درست نہیں (المغنی ۸۸/۴)۔

حضرت عبداللہ بن عباس، عبداللہ بن عمر، ابو ہریرہ اور جابر کی روایات میں صراحت موجود ہے کہ یہ ممانعت خوردنی اشیاء کی بابت تھی، اور امام احمد کا وہ قول کہ ناپی و تولی جانے والی اشیاء ہی میں قبضہ ضروری ہوگا، غالباً عبداللہ بن عمر کی اس روایت پر مبنی ہے جو مسند احمد میں ان الفاظ میں منقول ہے:

''من اشترى طعاماً بكيل أو وزن فلا يبعه حتى يقبضه'' (مسند احمد ۲،۱۱۱)۔

جس نے ناپ یا تول کے ذریعہ کھانا خرید کیا تو جب تک اس پر قبضہ نہ کر لے اس کو فروخت نہ کرے۔

## مالکیہ:

مالکیہ کے یہاں اس مسئلہ میں حسب ذیل تفصیل ہے:

(الف) غیر خوردنی اشیاء قبضہ کے بغیر بھی فروخت کی جاسکتی ہیں۔

(ب) خوردنی اشیاء اگر پیمانے سے خرید نہ کی گئی ہوں بلکہ بلا تعیین مقدار مجموعہ (جزافا) خریدی گئی ہوں تو ان کو بھی قبضہ سے پہلے فروخت کیا جاسکتا ہے، یہی مالکیہ کے یہاں قول مشہور ہے، کیونکہ ایسی مبیع پر مالکیہ کے نزدیک عقد کے ساتھ ہی ملکیت قائم ہو جاتی ہے۔

(ج) جو خوردنی اشیاء ناپ کر، تول کر یا گن کر خرید کی گئی ہوں اور اموال ربویہ میں سے نہ ہوں یعنی اس لائق نہ ہوں کہ اس کا ذخیرہ کیا جاسکے، قبضہ سے پہلے ان کی بیع کے بارے میں امام مالک کے دونوں طرح کے قول ہیں، لیکن قول مشہور کے مطابق ان کو بھی قبضہ سے پہلے فروخت کرنا جائز نہیں۔

(د) جو خوردنی اشیاء اموال ربویہ کے قبیل سے ہوں، قبضہ سے پہلے ان کو فروخت کرنا درست نہیں (دیکھئے: بدایۃ المجتہد ۲ ر ۱۴۴، الثمر الدانی ۴۱۹/۱، المدونۃ الکبری ۱۶۶/۳)۔

مالکیہ نے ان روایات کو پیش نظر رکھا ہے جن میں قبضہ سے پہلے طعام کی بیع کو منع کیا گیا ہے، کیونکہ اصول یہ ہے کہ ایک ہی مضمون کی روایت ایک جگہ مطلق مذکور ہو اور دوسری جگہ اس کے ساتھ کوئی قید لگائی ہو تو مطلق کو مقید پر محمول کیا جاتا ہے، اور یہ سمجھا جاتا ہے کہ مطلق روایت میں بھی یہی قید ملحوظ ہے، اور ناپ تول کر خریدی ہوئی اشیاء میں ہی اس بیع کی ممانعت کی وجہ غالباً مسند احمد کی وہی روایت ہے جس کا ذکر ہوا کہ عبداللہ بن عمرؓ سے منقول ہے کہ ''اگر کسی شخص نے ناپ کر کوئی چیز خرید کی ہو تو اس کو قبضہ کے بغیر فروخت نہ کرے'' (مسند احمد ۱۱۱/۲)۔

## حنفیہ:

حنفیہ کے نزدیک غیر منقول اشیاء جیسے زمین ومکان وغیرہ قبضہ سے پہلے فروخت کی جاسکتی ہیں، منقول اشیاء قبضہ سے پہلے فروخت نہیں کی جاسکتیں (البحر الرائق ۶/۱۱۶)، امام ابو یوسف کا رجحان ابتدائی اسی رائے کی طرف تھا جو امام شافعی کی ہے، مگر پھر انہوں نے امام صاحب کی رائے کی طرف رجوع کر لیا (مختصر الطحاوی ر ۸۴)۔

حنفیہ نے روایات کے الفاظ کے بجائے مقصد پر نگاہ رکھی ہے کہ اصل مقصد غرر سے بچانا ہے، اموال غیر منقولہ میں یہ اندیشہ نہیں کہ حوالگی سے پہلے وہ چیز ضائع اور ہلاک ہوجائے لیکن اموال منقولہ میں اس کا احتمال موجود ہے، اس لئے اموال منقولہ کی قبضہ سے پہلے خرید وفروخت جائز نہیں ہوگی، اور اموال غیر منقولہ میں قبضہ سے پہلے بھی فروخت درست ہوگی (فتح القدیر ۶/ ۵۱۳) یہی وجہ ہے کہ اگر زمین ومکان بھی ایسی جگہ میں واقع ہو جہاں ضیاع کا خطرہ موجود ہو مثلاً مکان دریا کے کنارے واقع ہو اور اس کا سیلاب کی زد میں آجانا بعید از قیاس نہ ہو، یا وہ صحرائی علاقہ میں واقع ہو اور ریت سے ڈھک جانے کا اندیشہ ہو تو ایسی صورت میں زمین ومکان پر بھی قبضہ کے بعد ہی اس کو فروخت کرنا جائز ہوگا (البحر الرائق ۶/۱۱۶)۔

غرض اس مسئلہ میں سب سے زیادہ وسعت مالکیہ اور حنابلہ کی رائے میں ہے اور سب سے زیادہ تنگی شوافع کی رائے میں، اور حنفیہ کی رائے ان دونوں کے درمیان ہے۔

## ممانعت کی علت:

فقہاء کی آراء کو سامنے رکھا جائے تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ قبضہ سے پہلے فروختگی کی ممانعت کی جو روایات ہیں تمام ہی فقہاء کے نزدیک علت پر مبنی ہیں، البتہ خود اس علت کی تعیین میں فقہاء کے درمیان اختلاف رائے ہے، یوں تو اہل علم نے اس کی متعدد علتوں کا ذکر کیا ہے (ہامش عون المعبود ۹/ ۳۸۵) لیکن اصل میں فقہاء نے دو چیزوں کو علت قرار دیا ہے: غرر اور ربا۔ حنفیہ کے نزدیک اس کی علت غرر ہے، یعنی جب تک مبیع پر قبضہ نہ ہوجائے اس بات کا اندیشہ ہے کہ شاید اس پر قبضہ حاصل ہی نہ ہو پائے اور اس طرح مبیع خریدار کو حوالہ نہ کی جاسکے، چنانچہ صاحب "ہدایہ" کہتے ہیں: "والحديث معلول به" (ہدایہ مع الفتح ۶/ ۵۱۴) اور داماد آفندی کا بیان ہے:

"الغرر المنهي عنه غرر انفساخ العقد والحديث معلول به" (مجمع الأنهر ۲،۷۹)۔

جس غرر کی ممانعت ہے وہ یہ ہے کہ معاملہ کے ٹوٹ جانے کا خطرہ درپیش ہو اور حدیث اسی علت سے متعلق ہے۔

حنابلہ کے نزدیک بھی اصل علت غرر ہی ہے، چنانچہ علامہ ابن قدامہ لکھتے ہیں:

"مايتوهم فيه غرر الانفساخ بهلاك المعقود عليه لم يجز بناء عقد آخر عليه تحرزاً من الضرر وما لا يتوهم فيه ذلك الغرر انتفى المانع فجاز العقد عليه" (المغنی ۴،۹۲)۔

(جس معاملہ میں بیع کے ضائع ہوجانے کی وجہ سے معاملہ کے ٹوٹ جانے کا اندیشہ موجود ہو تو غرر سے بچتے ہوئے اس پر دوسرے معاملہ کی بنیاد رکھنا درست نہیں، اور جس میں غرر کا اندیشہ نہیں اس میں مانع موجود نہیں، اس لئے اس پر عقد جائز ہے)۔

فقہاء شوافع کے یہاں بھی ممانعت کی اصل علت غرر ہی ہے، علامہ ابو اسحاق شیرازی قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کی ممانعت پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھتے ہیں:

"ولأن ملكه عليه غير مستقر؛ لانه ربما هلك فانفسخ العقد وذلك غرر من غير حاجة فلم يجز" (شرح المهذب ۹،۲۶۴)۔ (اس لئے کہ اس پر اس کی ملکیت خدشہ سے محفوظ نہیں ہے، کیونکہ بعید نہیں کہ مبیع ضائع ہوجائے اور معاملہ فسخ ہوجانے کی نوبت آجائے، اور یہ غرر ہے جو بلا حاجت ہے، لہذا یہ جائز نہیں ہوگا)۔

اس طرح حالانکہ حنفیہ، شوافع اور حنابلہ کی آراء میں خاصا اختلاف ہے، لیکن اس بارے میں سبھی متفق ہیں کہ اس کی علت غرر ہے، البتہ شوافع اور حنابلہ نے حدیث کے ظاہری الفاظ پر اس علت کو منطبق کرنے کی کوشش کی ہے اور احناف نے علت کی بنا پر نص میں تخصیص کا راستہ اختیار کیا ہے۔

مالکیہ کے نزدیک ممانعت کی اصل علت سود کے امکانی راستے کو بند کرنا ہے، اور اہل علم کے لئے یہ امر محتاج اظہار نہیں کہ سد ذرائع اور عقود ربویہ کے باب

میں مالکیہ کے یہاں احتیاط سب سے زیادہ ہے، تاہم اس کی طرف حضرت عبداللہ بن عباس کی روایت میں بھی واضح اشارہ موجود ہے، حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے پوچھا گیا کہ اس کی ممانعت کیوں ہے؟ تو فرمایا: ''ذلك الدراهم بدراهم والطعام مرجأ'' (بخاری ۲۰۶۸)۔ (یہ درہم بہ مقابلہ درہم ہے اور کھانا ادھار رہا)۔

یعنی اگر ''الف'' نے ''ب'' سے ایک ہزار میں گیہوں خرید کیا اور قبضہ کئے بغیر ''ج'' سے بارہ سو روپے میں فروخت کردیا تو گویا اس نے ایک ہزار دے کر بارہ سو روپے حاصل کیے اور درمیان میں گیہوں کا واسطہ بھی نہ ہوا، سو اس طرح گویا اس نے بالواسطہ سود حاصل کیا۔ اس لئے گویا اس حدیث کا معلول ہونا ائمہ متبعین کے درمیان متفق علیہ امر ہے۔

## قبضہ سے پہلے خرید وفروخت بیع فاسد ہے:

بیع کے باطل وفاسد ہونے کا سبب یہ ہے کہ اگر ایجاب وقبول ایسے شخص نے کیا ہو جو اس کا اہل نہ ہو یا معاملہ کی اساس (بیع) ایسی چیز کو بنایا ہو جو شریعت کی نگاہ میں مال نہ ہو تو بیع باطل ہے ورنہ فاسد، اس اصول پر اگر کسی حلال مال کی بیع قبضہ سے پہلے کی جائے تو یہ باطل نہ ہوگی اور نہ مکروہ ہی ہوگی، کیونکہ بیع مکروہ میں کراہت کسی خارجی وصف جیسے وقت یا مقام کی وجہ سے آتی ہے، بلکہ بیع فاسد ہوگی، شامی کے یہاں اس کی صراحت موجود ہے، درمختار میں ہے: ''وفسد بيع المنقول قبل قبضه ونفي الصحة يحتملهما'' (در مختار ۴۰۱۸۲)۔

(مال منقول کی بیع قبضہ سے پہلے فاسد ہو جائے گی، اور بیع کے صحیح ہونے کی نفی باطل ہونے کا بھی احتمال رکھتی ہے اور فاسد ہونے کا بھی)۔

اس پر شامی کا بیان ہے: ''أي يحتمل البطلان والفساد والظاهر هو الثاني لأن علة الفساد الغرر كما مر مع وجود ركني العقد'' (ردالمحتار ۴۰۱۸۲)۔ (یعنی بطلان اور فساد دونوں کا اس لفظ میں احتمال ہے اور بظاہر فاسد ہونا مراد ہے، اس لئے کہ (جیسا کہ مذکور ہوا) فساد کی علت غرر ہے اور ایجاب وقبول پایا جارہا ہے)۔

اس لئے یہ ''بیع فاسد'' ہے، اور قبضہ کے بعد خریدار کی ملکیت ثابت ہو جاتی ہے، ''بیع فاسد'' کے سلسلہ میں یہ بات بھی ذہن میں رکھنی چاہئے کہ اگر بیع میں فساد حق شرع کی بنا پر پیدا ہوا ہو اور وہ کسی کار گناہ پر مشتمل ہو تو یہ بہرحال باعث گناہ ہے، اگر نزاع کے اندیشہ سے ہو اور عملاً نزاع نہ پیدا ہو تو گو قضائً بیع فاسد ہوگی لیکن دیانۃً درست وصحیح ہو جائے گی، اس سلسلہ میں مولانا انور شاہ کشمیری کی یہ تحریر چشم کشا ہے:

''إن من البيوع الفاسدة ما لو أتى بها أحد جازت ديانةً، وإن كانت فاسدة قضاء وذلك، لأن الفساد قد يكون لحق الشرع، بأن اشتمل العقد على مأثم فلا يجوز بحال وقد يكون الفساد لمخافة التنازع، ولا يكون فيه شئ آخر يوجب الإثم فذلك إن لم يقع فيه التنازع جاز عندي ديانة وإن بقي فاسداً قضاء لارتفاع علة الفساد وهي المنازعة، ويدل عليه مسائلهم في باب المضاربة والشركة، فإنها ربما تكون فاسدة مع أن الربح يكون طيبا، وراجع ''الهداية'' ونبه الحافظ ابن تيمية في رسالته على أن من البيوع مالا يقع فيه النزاع فتكون تلك جائزة، فإذا أدخلتها في الفقه وجدتها محظورة؛ لأن أكثر أحكام الفقه تكون من باب القضاء والديانات فيها قليلة وإنما يصار إلى قضاء بعد النزاع، فإذا لم يقع النزاع ولم يرفع الأمر إلى القاضي نزل حكم الديانة لا محالة فيبقى الجواز'' (فيض الباری ۳،۲۵۸)۔

(بیع کے بعض فاسد معاملات وہ ہیں کہ اگر کوئی ان کو کر ہی لے تو دیانۃً جائز ہے گو قضائً فاسد ہے، اور وہ اس لئے کہ فساد کبھی حق شرع کی بنا پر ہوتا ہے، بایں طور کہ انجام دیا گیا معاملہ کسی گناہ کو شامل ہو تو یہ کسی حال میں جائز نہیں، اور کبھی معاملہ اندیشۂ نزاع کے تحت فاسد ہوتا ہے اور اس میں کچھ اور باعث گناہ نہیں ہوتا تو اگر اس میں نزاع کی صورت نہ پیدا ہو تو میرے نزدیک یہ معاملہ دیانۃً جائز ہے گرچہ یہ قضائً فاسد ہی رہے گا، کیونکہ نزاع جو علت فساد تھی وہ موجود نہیں، اور اس کی دلیل مضاربت وشرکت کے ابواب کے مسائل ہیں کہ بعض اوقات یہ معاملات فاسد ہوتے ہیں لیکن نفع حلال ہوتا ہے، اس سلسلہ میں ''ہدایہ'' سے مراجعت کی جاسکتی ہے، نیز حافظ ابن تیمیہ نے اپنے رسالہ میں اس پر متنبہ فرمایا ہے کہ جس بیع میں نزاع نہ پیدا ہو، وہ جائز ہوگی، اگر تم اس کو باب فقہ میں داخل کرو گے تو ناجائز پاؤ گے، کیونکہ فقہ کے اکثر احکام قضاء کے باب سے ہوتے ہیں، اور دیانت کے مسائل اس میں کم ہوتے ہیں، قضاء کی طرف اسی وقت رجوع کیا جاتا ہے کہ نزاع

پیدا ہوگئی ہو، لیکن اگر نزاع پیدا نہیں ہوئی اور معاملہ قاضی کے پاس نہیں گیا تو لامحالہ دیانت کا حکم جاری ہوگا اور جواز باقی رہے گا۔

اس لئے یہ امر بھی غور طلب ہے کہ ”قبضہ سے پہلے خرید فروخت“ کی ممانعت از قبیل حق شرع ہے یا حق عباد، اور یہ صرف قضاءً فاسد ہے یا دیانۃً بھی؟ راقم الحروف کا خیال ہے کہ اس کی ممانعت حق عبد کی بنا پر ہے، نہ کہ حق شرع کی بنا پر، اور اس کا فساد دیانۃً ہے، نہ کہ قضاءً۔

## قبضہ کے مفہوم میں عرف کا دخل:

حقیقت یہ ہے کہ احادیث میں قبضہ کا کوئی متعین و محدود مصداق بیان نہیں کیا گیا ہے، بلکہ خود احادیث میں قبضہ کی مختلف کیفیات کی طرف اشارہ موجود ہے، مثلاً حضرت عبد اللہ بن عمر کی ایک روایت میں ہے کہ ہمیں حکم دیا جاتا تھا کہ مقام خریداری سے منتقل کئے بغیر دوبارہ اس کو فروخت نہ کریں، ”يأمرنا بانتقاله من المكان الذي ابتعناه فيه إلى مكان سواه قبل أن نبيعه“ (موطا امام مالک ۲۴۳)، حضرت زید بن ثابت سے روایت ہے کہ جب تک تجار خرید کردہ مال کو اپنے کجاوے میں منتقل نہ کرلیں فروخت نہ کریں، ”حتی يحوزها التجار إلى رحالهم“ (۲۰۴۳)، حضرت ابو ہریرہ کی ایک روایت میں ناپ تول کو قبضہ قرار دیا گیا ہے: ”فلا يبيعه حتی يكتاله“ (مسلم ۳/۲)۔ ظاہر ہے کہ ناپ تول، سامان کو اس کی جگہ سے ہٹانے، اور سامان کو اپنی دوکان یا سواری میں منتقل کرنے کے مفہوم و مصداق میں خاصا فرق ہے، اور جن الفاظ کی شریعت نے تحدید نہ کی ہو ان کی بابت اصول ہے کہ ”عرف“ ہی سے ان کی مراد متعین ہوگی، سیوطی کا بیان ہے:

”كل ما ورد به الشرع مطلقاً ولا ضابط له فيه ولا في اللغة يرجع فيه إلى العرف ومثلوه بالحرز في السرقة والتفرق في البيع والقبض“ (الاشباہ والنظائر للسیوطی ۱۶۶)۔ (شریعت میں جو لفظ مطلق وارد ہوا ہو اور اس کی بابت نہ شریعت میں ضابطہ مقرر ہو اور نہ لغت میں تو اس میں عرف کی طرف لوٹایا جائے گا، چوری کے مسئلہ میں حرز (حفاظت)، بیع میں تفرق، نیز قبضہ سے فقہاء نے اس کی مثال دی ہے۔

اس لئے فقہاء متفق اللسان ہیں کہ قبضہ کا مصداق لغت اور اشیاء کی نوعیت کے لحاظ سے ہوگا، علامہ علاء الدین کاسانی کہتے ہیں: ”ولا يشترط القبض بالبراجم. لأن معنى القبض هو التمكين والتخلي وارتفاع الموانع عرفا وعادةً حقيقةً“ (بدائع الصنائع ۲۴۴/۵)۔ (انگلیوں سے قبضہ شرط نہیں ہے، اس لئے کہ قبضہ کے معنی ”تمکین“، ”تخلی“، اور عرف و عادت اور حقیقت کے اعتبار سے موانع کے ختم ہوجانے کے ہیں)۔

علامہ ابو البرکات دردیر رقمطراز ہیں: ”وقبض العقار ... بالتخلية ... وقبض غيره ... بالعرف الجاري بين الناس“ (الشرح الكبير على هامش الدسوقي ۱۴۵/۳)۔ (غیر منقول اموال میں قبضہ تخلیہ کے ذریعہ اور دوسری اشیاء میں لوگوں کے عرف و رواج کے مطابق ہوگا)۔

امام نووی کا بیان ہے: ”لأن القبض ورد به الشرع وأطلقه فحمل على العرف. والعرف في ما ينقل النقل وفي ما لا ينقل التخلية“ (شرح المہذب ۲۰۹/۹)۔ (شریعت میں قبضہ کا ذکر ہے اور مطلق ہے لہذا اس کو عرف پر محمول کیا جائے گا، اور عرف منقولہ اموال میں یہ ہے کہ نقل قبضہ ہے اور غیر منقولہ اموال میں تخلیہ)۔

فقہاء حنابلہ میں ابن قدامہ لکھتے ہیں: ”لأن القبض مطلق في الشرع، فيجب الرجوع فيه إلى العرف كالإحراز والتفرق“ (المغنی ۹۰/۴)۔ (کیونکہ قبضہ شریعت میں مطلق ہے، لہذا اس میں عرف کی طرف رجوع کرنا واجب ہے، جیسے احراز و تفرق)۔

اس لئے قبضہ کے سلسلہ میں یہ متفق علیہ ہے کہ قبضہ دراصل ”تخلیہ“ یعنی مالک اور اس شئے کے درمیان کوئی مانع تصرف امر کو باقی نہ رکھنے کا نام ہے، اور یہ ہر دور کے عرف اور ہر عہد کے رواج اور طور و طریق ہی سے متعین ہوسکتا ہے۔

## قبضہ میں سامان کی نوعیت کا لحاظ:

جیسے قبضہ میں ہر عہد کے عرف کا اعتبار ہے، اسی طرح ہر شئے کا قبضہ اسی کے لحاظ سے ہوگا، شامی کے الفاظ ہیں: ”يختلف بحسب المبيع“ (رد المحتار ۴۸/۴)۔

اسی لئے فقہاء کے یہاں مختلف صورتوں میں الگ الگ کیفیات کو قبضہ قرار دیا گیا ہے، مثلاً چند صورتیں ملاحظہ ہوں:

۱۔ بیع فاسد میں قبضہ کے لئے اس شئے کو اپنے ہاتھ میں لینا ضروری ہے، محض تخلیہ، یعنی موانع کا ہٹادینا کافی نہیں، ”المراد بالقبض هنا القبض

بالبراجم لا بالتخلية يريد باليد'' (البحر الرائق ۶،۱۹۴)۔

۲۔ کبھی خریدار کے تھیلے میں اس کی اجازت سے فروخت کردہ شئے کا رکھ دینا قبضہ کے حکم میں ہے، چاہے ایسا کرتے وقت خریدار موجود نہ ہو، ''لو اشترى مكيلا معينا ودفع المشترى الى البائع ظرفا وأمره أن يكيله فى ظرف ففعل البائع والمشترى غائب صح'' (البحر الرائق ۶،۱۶۸)۔

۳۔ کبھی قبضہ کا اطلاق کسی شئے اور اس کے خریدار کے درمیان موانع تصرف کے ختم کردینے سے تسلیم کیا جاتا ہے، مثلاً کسی شخص کے پاس بطور امانت یا عاریت سامان موجود تھا، صاحب امانت اور صاحب عاریت نے اسی شخص سے وہ چیز فروخت کردی تو جب بھی یہ اس سامان کے پاس آجائیں، قبضہ کی تکمیل ہوجائے گی، اب اگر اس کے بعد وہ سامان ضائع ہوجائے تو خریدار کی ملکیت سے ضائع ہوگا۔

''يصير المشترى قابضاً بالتخلية، فإذا هلك بعد ذلك يهلك من مال المشترى'' (البحر الرائق ۶،۸۰)۔

(خریدار تخلیہ کی وجہ سے قبضہ کرنے والا متصور ہوگا، لہذا اگر اس کے بعد مبیع ضائع ہوجائے تو یہ خریدار کے مال میں سے متصور ہوگا)۔

قاضی خان لکھتے ہیں: ''أجمعوا على أن التخلية فى البيع الجائز تكون قبضاً'' (فتاوى قاضيخان ۲،۲۷۴)۔ اس پر اجماع ہے کہ بیع صحیح میں تخلیہ قبضہ ہے۔

عالمگیری نے بھی یہی بات نقل کی ہے، تاہم لکھا ہے کہ صاحب اجناس نے ''تخلیہ'' کے ساتھ یہ بھی شرط لگائی ہے کہ خریدار کو اس پر قبضہ کرنے کو کہہ دے، ''أن يقول خليت بينك وبين المبيع فاقبضه'' (فتاوى هنديه ۳،۹)، نیز خلاصۃ الفتاویٰ میں ہے کہ مبیع اگر دوری پر بھی واقع ہو پھر بھی ''تخلیہ'' قبضہ کے لئے کافی ہوگا، ''إن بالتخلية يقع القبض وإن كان المعقود عليه يبعد عنها'' (خلاصة الفتاوى ۳،۸۹)، یہی رائے حنبلی دبستان فقہ کے مشہور شارح ابن قدامہ کی ہے، فرماتے ہیں کہ قبضہ کے لئے تخلیہ اور مبیع کا ممتاز و متشخص ہونا کافی ہے، ''إن القبض فى كل شئ بالتخلية مع التميز'' (فتاوى هنديه ۳،۱۰)۔

۴۔ کبھی فقہاء نے مکان کی کنجی حوالہ کردینے کو قبضہ کے لئے کافی تصور کیا ہے، گو وہ خود اس مکان تک نہ گیا ہو، ''ولو باع الدار وسلم المفتاح فقبض المفتاح ولم يذهب إلى الدار يكون قابضا'' (فتاوى قاضيخان ۲،۲۷۹)۔

عالمگیری میں ہے: ''وقبض المفتاح قبض الدار إذا تهيأ له فتحها بلا كلفة'' (فتاوى هنديه ۳،۱۰)۔ اگر کنجی سے بلا تکلف مکان کھولا جاسکتا ہو تو کنجی پر قبضہ مکان پر قبضہ کے حکم میں ہے۔

۵۔ کبھی سامان میں خریدار کا تصرف قبضہ کے حکم میں ہوتا ہے، مثلاً خریدار کے حکم سے فروخت کنندہ نے فروخت کئے ہوئے گیہوں کو پیس دیا، تو گیہوں پر قبضہ ہوگیا، ''واذا أمر المشترى للبائع بطحن الحنطة فطحن صار قابضاً'' (فتاوى هنديه ۳،۱۲)۔

۶۔ مبیع میں خریدار کے حکم سے کوئی اور شخص تصرف کرے تو یہ بھی قبضہ کے لئے کافی ہے، فقہاء نے لکھا ہے کہ باندی پر قبضہ سے پہلے اس کا نکاح کردے اور ناکح اس سے وطی کرلے، تو بعض حضرات کا خیال ہے کہ نکاح بجائے خود اس کی طرف سے قبضہ سمجھا جائے گا، اور بعض حضرات کے نزدیک ''وطی'' کے بعد قبضہ متحقق ہوگا، ''ومن اشترى جارية ولم يقبضها حتى زوجها فوطيها فالنكاح جائز'' (هدايه ۳،۸۲)، اس سے معلوم ہوا کہ خریدار کے وکیل کا تصرف خود خریدار کا تصرف سمجھا جائے گا۔

۷۔ بعض صورتوں میں ایک چیز کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کردینے پر قبضہ کا اطلاق ہوتا ہے، ''وإن كان... فقبض المبيع نقله'' (المغنى ۴،۱۱۱)۔

## ایک لفظی نزاع:

بہر حال فقہاء حنفیہ کے یہاں ''قبضہ'' تخلیہ سے عبارت ہے، البتہ اس کی کیفیت مختلف اشیاء کے لحاظ سے علاحدہ ہوسکتی ہے، خواہ اموال منقولہ ہوں یا غیر منقولہ (ردالمحتار ۴؍۴۸)، مالکیہ، شوافع اور حنابلہ کے نزدیک اموال غیر منقولہ میں تو قبضہ ''تخلیہ'' کے ذریعہ وجود میں آتا ہے اور دوسری اشیاء میں ان کے حسب

حالات، چنانچہ امام نووی نے لکڑی وغلہ جات وغیرہ میں منتقلی اور درہم ودینار میں ہاتھ یا کپڑے وغیرہ میں لے لینے کو قبضہ قرار دیا ہے (شرح المہذب ۹؍۲۷۶)، حنابلہ نے ان کے علاوہ ناپی، تولی اور شمار کی جانے والی اشیاء میں خریدار کے ناپ، تول اور شمار کو بھی قبضہ شمار کیا ہے (الروض المربع ر ۲۲۴)، مالکیہ نے بھی منقولہ اشیاء میں حسب عرف ورواج قبضہ کا مفہوم متعین کیا ہے (الشرح الکبیر علی ہامش الدسوقی ۳؍۱۴۵)۔

تاہم میرے خیال میں یہ کوئی جوہری اختلاف نہیں، بلکہ حنفیہ نے "تخلیہ" کے مفہوم میں وسعت پیدا کی ہے اور تخلیہ حقیقی وحکمی کی دوصورتیں کرکے استیلاء کی تمام صورتوں کو اس میں سمیٹ لیا ہے، اور دوسرے فقہاء نے "تخلیہ" کو تخلیہ حقیقی تک محدود کرکے اس کا دائرہ نسبۃً تنگ رکھا ہے اور اس کے مقابلہ میں قبضہ کی دوسری کیفیات متعین کی ہیں، اگر تخلیہ حکمی کی کیفیات شامی وغیرہ کتب احناف میں دیکھی جائیں اور اموال منقولہ میں قبضہ کی تفصیلات دوسرے فقہاء کی کتابوں میں، تو کوئی خاص فرق محسوس نہیں ہوگا۔ حاصل یہی ہے کہ قبضہ کے مفہوم میں ہر عہد کا عرف ورواج بھی ملحوظ ہے اور شئے مقبوض کی نوعیت بھی۔

## خلاصۂ بحث:

پس قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کی بابت تمام مباحث کا حاصل یہ ہے کہ:

۱۔ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کے مسئلہ میں موجودہ حالات میں فقہ مالکی یا فقہ حنبلی کو اختیار کیا جاسکتا ہے۔

۲۔ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت فاسد ہے اور قبضہ کے بعد خریدی ہوئی شئے پر ملکیت حاصل ہوجاتی ہے۔

۳۔ قبضہ کا مصداق نہ کتاب وسنت میں متعین ہے اور نہ فقہاء نے اس کا کوئی قطعی مفہوم مقرر کیا ہے، بلکہ ہر دور کے عرف اور خرید کی گئی اشیاء کی نوعیت کے اعتبار سے مختلف ہوسکتا ہے۔

۴۔ "قبضہ سے پہلے خرید وفروخت" کی ممانعت "غرر" کی بنا پر ہے، غرر کثیر سے عقد فاسد ہوجاتا ہے، غرر یسیر سے فاسد نہیں ہوتا۔

۵۔ جو غرر باعث نزاع بن جائے وہ کثیر ہے، اور جو باعث نزاع نہ ہو اور عرف میں مروج ہو وہ یسیر ہے۔

۶۔ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت سے بیع فاسد ہوتی ہے نہ کہ باطل۔

۷۔ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کا فساد حق عبد کی بنا پر ہے نہ کہ حق شرع کی بنا پر، اس لئے اس کا فاسد ہونا دیانۃً ہے نہ کہ قضاءً۔

۶۔ فیکٹری سے خریدے ہوئے مال کو منتقل کئے یا کوئی ایسا عمل کئے بغیر جو حسی طور پر قبضہ کہلائے دوسرے سے فروخت کردینا "بیع قبل القبض" میں داخل ہونے کی وجہ سے ناجائز ہے، "نقصان کا ضامن ہوجانا" قبضہ کے تحقق کے لئے کافی نہیں، بلکہ اگر کوئی شخص قبضہ کے بغیر اپنے اوپر ضمان کی ذمہ داری قبول بھی کرلے تو اس کا اعتبار نہیں، علامہ شامی کا بیان ہے: "اشتری بقرة مريضة وخلاها في منزل البائع قائلاً إن هلكت فمني وماتت فمن البائع لعدم القبض" (رد المحتار ۴؍۴۸)۔ (بیمار گائے خریدی اور یہ کہہ کر فروخت کنندہ کے گھر میں چھوڑ دی کہ ہلاک ہوجائے تو میری ہلاک ہوئی اور گائے مرگئی تو یہ بائع کے مال میں سے ہلاکت متصور ہوگی، کیونکہ قبضہ نہیں پایا گیا)۔

اس لئے محض ہلاکت مال کا ضامن ہوجانا قبضہ نہیں۔

۷۔ بین الاقوامی تجارت میں شپنگ کے ذریعہ خرید وفروخت کی طرف جو اشارہ کیا گیا ہے، اس میں قبضہ سے پہلے خرید وفروخت بھی ہے اور "ربح مالم یضمن" بھی، اس لئے یہ صورت بھی جائز نہیں۔

☆☆☆

# قبضہ سے پہلے خرید وفروخت اور قبضہ کی نوعیت

مفتی محمد عبید اللہ اسعدی [۱]

۱۔ شرع اسلامی کی رو سے خرید کردہ چیز پر قبضہ کرنے سے پہلے اس کو فروخت کرنا منع ہے، اور یہ ممانعت "بیع فاسد" کے درجہ کی ہے، نہ کہ بیع باطل، اگرچہ بعض حضرات کی صراحت یا الفاظ اس انداز سے ضرور ہیں (درمختار مع الشامی ۵/ ۱۴۸)۔

امام محمد نے اس کے متعلق فرمایا ہے: "إن هذا مردود لا يجوز" (المبسوط ۵،۹۱)۔

لیکن ترجیح فساد کو ہے، لا یجوز وغیرہ جیسے الفاظ کے مفہوم میں وسعت ہے، علامہ شامی فرماتے ہیں: "والظاهر الثانی (أی الفساد) لأن علة الفساد الغرر كما مع وجود ركني البيع وكثيرا ما يطلق الباطل على الفاسد" (شامی ۵، ۱۴۸-۴۹) فساد کی وجہ یہ ہے کہ علت غرر اور دھوکہ ہے جس کی وجہ سے فساد کا ہی حکم لگا کرتا ہے، یعنی عموماً "فتح القدیر" میں بھی فساد کا ذکر ہے (۶/ ۱۳۷) پھر یہ کہ اس ممانعت کی بنیادی وجہ احادیث میں وارد ہونے والی نہی وممانعت ہے جو کہ حنفیہ کے اصول کی رو سے فساد کا ہی فائدہ دیتی ہے بطلان کا نہیں، امام محمدؒ نے بھی (الجامع الصغیر ۵/ ۳۳۵) میں "فالبيع فاسد" فرمایا ہے۔

۲۔ یوں تو اس بابت وارد ہونے والی روایات میں ممانعت مختلف لفظ وانداز میں آئی ہے (فتح القدیر ۶/ ۱۳۶، اعلاء السنن ۱۴/ ۲۴۳-۲۴۴، نیل الاوطار، الجزء الخامس) لیکن بظاہر روایات میں قبضہ کی حقیقت وصورت کی کوئی تعیین نہیں آئی ہے، اس سے، نیز فقہاء محققین کی تصریح وتفصیل سے بھی یہ سمجھ میں آتا ہے کہ اس میں توسع ہے اور عرف ومعاملہ کا اعتبار ہوگا، اور اس بنا پر موقع ومحل اور اشیاء کے اختلاف وفرق کی وجہ سے قبضہ کی صورت وحقیقت میں بھی فرق ہوگا، اس سلسلہ کی بعض روایات میں آنے والی تفصیل بھی صورت قبضہ کے مختلف ہونے کو بتاتی ہے، مثلاً یہ کہ بعض روایات میں آیا ہے کہ خرید وفروخت کی جگہ سے منتقل کر کے اپنے ٹھکانے پر لے جائے بغیر خریدار اول کو اس کا فروخت کرنا منع ہے (ابن حبان والحاکم وغیرہ، اعلاء ۱۴/ ۲۲۳)، اور بعض روایات میں دو مرتبہ کی ناپ وتول کے بغیر فروخت کی ممانعت آئی ہے جس میں ایک ناپ وتول تو پہلے بیچنے والے کی طرف سے ہوگی اور دوسری خریدار کی طرف سے، اور خریدار کی تول وناپ کو قبضہ کی حیثیت دی گئی ہے اور اس کے بغیر اس کے حق میں فروخت کی ممانعت کو بھی (قبضہ سے پہلے فروخت) کے قبیل وباب سے قرار دیا گیا ہے، گویا غلہ کی خرید کے بعد اس پر قبضہ کی ایک شکل تو یہ ہے کہ اس کو دکان اور جائے خرید سے ہٹا کر اپنے ٹھکانہ پر یا ہاتھ میں لے لیا جائے، اور ایک شکل یہ ہے کہ فروخت کنندہ کی ناپ وتول کے بعد خریدار خود ناپ وتول کرے تو یہ ناپ وتول قبضہ ہے (اعلاء السنن ۱۴/ ۲۲۴، ۲۳۱-۲۳۲، ۲۳۳، ۲۳۴)، نیز "بدائع وشامی" وغیرہ میں بھی اس قسم کی بات آئی ہے)۔

بہر حال اس بابت توسع سمجھ میں آتا ہے اور اس کا اعتبار بھی کیا گیا ہے، لیکن ضرورت اصولی تحدید کی ہے، تاکہ اس کی روشنی میں نئی نئی شکلوں کا حکم معلوم کیا جا سکے اور مروج قدیم وجدید شکلوں کا اس پر یا اس کا ان شکلوں پر انطباق ظاہر ہو سکے۔

قبضہ کا ایک ہی دو شکلوں میں منحصر نہ ہونا، یا ایک ہی دو شکلوں میں اس کا معتبر نہ ہونا، بلکہ اس میں توسع، بظاہر یہ مذاہب اربعہ کا اتفاقی حکم ہے، جیسا کہ قدیم محققین فقہاء مذاہب سے صراحت ملتی ہے، مثلاً:

فقہ حنفی کی ایک معتبر کتاب "النتف فی الفتاوی" میں آیا ہے: "والقبض على خمسة أوجه: أحدها قبض الكرم والدار وماله غلق وباب فيما لم يسلم البائع المفتاح إلى المشترى أو يقبض المشترى بإذن البائع فليس بقبض، وإذا كان فى وسط الكرم والدار، وقال البائع: سلمت إليك فلا يحتاج حينئذ إلى قبض المفتاح۔ والثانى قبض الأرض فما لم يدخل فيها أو يمر على حد من حدودها ويراه فلا يكون قبضا، فإذا دخل فيها ومر على حد من حدودها، فيكون قبضا عند ذلك۔ والثالث قبض الحيوان وهو أن يكون فى موضع يصل إليه بيده أو إلى لجامه أو مقوده، فيكون

[۱] شیخ الحدیث جامعہ عربیہ ہتھورا باندہ، وسکریٹری برائے سمینار و برنامج اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا)۔

ہاتھ میں اور مکان میں پہنچ جائے، معلوم ہوا کہ قبضہ اسی وقت سمجھا جائے جب کہ انسان پر اس کے تصرف میں کوئی مانع پیش نہیں آئے، اور اس کی صورت یہی ہے کہ اس کے ہاتھ اور مکان میں پہنچ جائے، ورنہ تو ملک کے باوجود "قبض ضعیف" کی وجہ سے آدمی تصرف سے بہرہ مند نہیں ہوتا ہے، اور یہی "قبض ضعیف" فساد کی وجہ ہے جو مبیع قبل القبض کے بیع کی صورت میں پیدا ہوتی ہے، غرض کہ "قبضہ" کی حقیقت یہ ہے کہ کسی چیز کا فلاں کی ملکیت اور تصرف میں ہونا، قواعد الفقہ میں ہے کہ "قبض الشئ أخذه وهذا الشئ في قبضة فلان أي في ملكه وتصرفه" شئی کے قبضہ کے معنی ہیں شئی کا لینا، اور کہا جاتا ہے کہ یہ چیز فلاں کے قبضہ میں ہے، یعنی اس کی ملکیت میں اور تصرف میں ہے۔

۲۔ دوسری چیز جو حدیث مذکورہ سے ثابت ہوتی ہے وہ یہ کہ قبضہ کی شریعت نے ایک خاص حد مقرر کر دی ہے جو مذکورہ حدیث میں مذکور ہے، نمبر ایک کے تحت بھی اس قبضہ شرعی کی پوری پوری وضاحت موجود ہے، اور یہی صحیح بات ہے، کیونکہ اگر لوگوں کے عرف وعادت پر قبضہ کی حد کو باقی رکھنا شریعت کے پیش نظر ہوتا تو حضرت عبداللہ بن عمرؓ جو اپنے زمانہ کا عمل بتلا رہے ہیں کہ "ہم غلہ خرید اکرتے تھے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر قبضہ سے قبل فروخت کرنے سے منع فرمادیا"، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت بین التجار اس طرح کا عمل رائج تھا، جس سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کو منع فرمایا، معلوم ہوا کہ قبضہ کے باب اور حد میں عرف وعادت کو دخل واثر نہیں، باقی رہا یہ مسئلہ کہ یہ حدیث شریف ہر قسم کی مبیع سے متعلق ہے یا اس سے کوئی خاص بھی ہے کہ جس میں قبل القبض تصرف جائز ہو، سو اس بارے میں پوری تفصیل آئندہ آرہی ہے۔

۳۔ اشیاء منقولہ اور غیر منقولہ میں قبضہ کی نوعیت میں فرق ہے، چنانچہ منقولی اشیاء میں بیع قبل القبض باطل ہے، اور غیر منقولی اشیاء میں احناف میں سے حضرات شیخین کے یہاں اس شرط کے ساتھ جائز ہے کہ عقار کے ہلاک ہونے کا خوف نہ ہو تفصیلات مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔ حضرت امام شافعیؒ اور حضرات احناف میں سے حضرت امام محمدؒ کا قول اس بارے میں یہ ہے کہ جملہ اشیاء کی بیع قبل القبض جائز نہیں ہے، خواہ طعام ہو یا غیر طعام، منقولی ہو کہ غیر منقولی، ان کے قول کا مستدل حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا قول ہے، جو بظاہر ان کے قول کی دلیل بن رہا ہے، روایت یہ ہے کہ: "عن ابن عباس أن رسول الله ﷺ قال من ابتاع طعاما فلا يبعه حتى يستوفيه، قال ابن عباس: وأحسب كل شئ مثله" (تكملة فتح الملهم ١٢٥٠/١)۔

"حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی غلہ خریدے تو قبل القبض اس کی بیع نہ کرے، حضرت عبداللہ ابن عباسؓ نے اس پر فرمایا کہ میرا خیال یہ ہے کہ یہ معاملہ جملہ اشیاء میں ہے، یہی وہ بات ہے جس سے امام شافعیؒ استدلال کرتے ہیں، مزید تفصیل آئندہ آرہی ہے۔

۲۔ حضرت امام ابوحنیفہ اور حضرت امام ابو یوسفؒ کے یہاں منقولی اشیاء میں بیع قبل القبض جائز نہیں لیکن غیر منقولی اشیاء میں جس کے ہلاک ہونے کا خوف نہ ہو ایسی اشیاء کی بیع قبل القبض جائز ہے (تکملہ فتح الملہم ۳۵۱/۱ بحوالہ فتح القدیر ۲۲۶/۵) مزید تفصیل ادلہ کے تحت آرہی ہے۔

۳۔ حضرت امام مالکؒ کے نزدیک سوائے طعام کے دوسری جملہ اشیاء خواہ منقولہ ہوں یا غیر منقولہ قبل القبض مبیع کی بیع جائز ہے (تکملہ فتح الملہم ۳۵۱/۱، کتاب الفقہ ۲۳۵/۲) مزید تفصیل ادلہ کے ضمن میں آرہی ہے۔

۴۔ حضرت امام احمد بن حنبل کی سب سے زیادہ ظاہر روایت یہ ہے کہ "بیع قبل القبض" کی ممانعت صرف طعام سے متعلق ہے، باقی اس کے سوا جملہ اشیاء منقولہ ہو کہ غیر منقولہ ہر ایک کی قبل القبض بیع جائز ہے، جیسا کہ مذہب حنبلی کے سب سے بڑے ترجمان ابن قدامہ نے مغنی میں اس کی وضاحت فرمائی ہے (تکملہ فتح الملہم ۳۵۰/۱)۔

## ادلہ مذاہب اربعہ:

حضرت امام شافعی کی دلیل ذیل کی تین روایتیں ہیں:

۱۔ "عن ابن عمر قال: ابتعت زيتا في السوق فلما استوجبته لقيني رجل فأعطاني به ربحاً حسنا، فأردت أن أضرب على يده، فأخذ رجل من خلفي بذراعي، فالتفت، فإذا زيد بن ثابت، فقال: لا تبعه حيث ابتعته، حتى تحوزه إلى رحلك، فإن رسول الله ﷺ نهى أن تباع السلع حيث تبتاع، حتى يحوزها التجار إلى رحالهم (فقد عمم هذا

الحدیث الحکم فی سائر السلع)''۔

۲۔ ''عن حکیم بن حزام قال: قلت: یا رسول اللہ! إنی أبتاع ھذہ البیوع، فما یحل لی منھا وما یحرم علیّ؟ قال: یا ابن أخی لا تبیعن شیئاً حتی تقبضہ، وفی روایۃ ابان: إذا اشتریت بیعاً فلا تبعہ حتی تقبضہ''۔

۳۔ ''عن عبد اللہ بن عمر أن رسول اللہ ﷺ قال: لا یحل سلف وبیع، ولا شرطان فی بیع، ولا ربح ما لم یضمن، ولا بیع ما لیس عندک، أخرجہ الترمذی فی باب کراھیۃ بیع ما لیس عندہ، وقال ھذا حدیث حسن''۔

۱۔ (حضرت عبداللہ بن عمر سے مروی ہے کہ میں نے بازار میں زیت خریدی اور جب مکمل طور پر میں اس کا مستحق ہوگیا تو ایک شخص سے ہماری ملاقات ہوگئی جو مجھ سے زیادتی منافع کے ساتھ اس کی قیمت دے کر لینا چاہا، اور میں نے بھی ارادہ کرلیا کہ اس کے ہاتھ ہی فروخت کردوں، اسی اثناء میں جانب خلف سے ایک شخص نے میرے بازو پکڑ لئے، میں نے جو دیکھا تو وہ حضرت زید بن ثابت تھے، انہوں نے فرمایا جس چیز کی تم نے جہاں خرید کی ہے وہاں فروخت نہ کرو تا آنکہ وہ تیری ملکیت میں نہ آجائے، کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے منع فرمایا ہے کہ جہاں تم سامان خریدو وہیں بیچو، مگر یہ کہ وہ تیرے پاس منتقل ہوجائے اور تیری ملکیت میں آجائے)۔

اس حدیث شریف سے استدلال اس طور پر ہے کہ یہ حدیث شریف تمام اشیاء وسامان کو عام اور شامل ہے، طعام پر انحصار نہیں، لہذا تمام اشیاء کی بیع قبل القبض جائز نہ ہوگی، خواہ وہ شئی عقار اور غیر منقولی ہو یا غیر عقار اور منقولی ہو۔

۲۔ (حضرت حکیم بن حزام سے مروی ہے انہوں نے فرمایا کہ میں نے آنحضرت ﷺ سے عرض کیا کہ میں اس طرح سے خرید وفروخت کرتا ہوں، سو اس میں کونسی صورت حلال ہے اور کیا حرام ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا: او میرے بھتیجے! کسی بھی شئی کی بیع قبل القبض نہ کیا کرو، اور حضرت ابان کی روایت میں ہے کہ جب تو کسی چیز کو خریدے تو قبل القبض اس کی بیع نہ کرو)۔

اس حدیث شریف میں بھی قبل القبض کی ممانعت تمام ہی اشیاء کو شامل ہے، جیسا کہ حدیث کا ظاہر کسی سے مخفی نہیں ہے۔

۳۔ (حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ: کوئی بیع اور سلف حلال نہیں، اور نہ ہی بیع میں دو شرطیں، اور نہ ہی ایسا منافع جائز ہے جس کا ضمان نہ ہوا ہو، اور نہ ہی ایسی شئی کی بیع جو تیرے پاس نہ ہو، ترمذی کی روایت میں بیع کی کراہت کے باب میں یہ ہے کہ ایسی چیزوں کی بیع درست نہیں جو اس کے پاس نہ ہو)۔

اس حدیث شریف سے استدلال اس طور پر ہے کہ آنحضرت ﷺ نے "ربح ما لم یضمن" سے منع فرمایا ہے، اور "بیع قبل القبض، ربح ما لم یضمن" کو شامل ہے، کیونکہ مبیع مشتری کے ضمان میں بعد القبض ہی ہوسکتا ہے، لیکن اگر منافع کے ساتھ قبل القبض فروخت کردیا تو یہ "ربح ما لم یضمن" ہوجائے گا، یعنی ایسی چیز سے نفع حاصل کرنا جس کا ضامن نہ ہوا ہو، اور یہ علت قبل القبض کی صورت میں ہر ایک کو عام ہے خواہ طعام ہو یا غیر طعام ہو، لہذا منقولی اشیاء ہو یا غیر منقولی اشیاء، بیع قبل القبض کسی حال میں درست نہیں (تکملہ فتح الملہم: ۱/۲۵۲، ۲۵۳)۔

## حنفیہ کے دلائل:

حضرات حنفیہ کے دلائل بعینہ وہی ہیں جو حضرات شوافع کے ہیں، الا یہ کہ حضرات احناف نے عقار کو نہی کے عموم سے مستثنی کیا ہے، کیونکہ نہی کی علت عقار میں منتفی ہے، کیونکہ متذکرہ تین حدیثوں میں اخیر حدیث جو حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے وہ اس بات پر دال ہے کہ مبیع کے بیچنے کی ممانعت قبل القبض "ربح ما لم یضمن" (یعنی ایسی چیز سے نفع حاصل کرنا جس کا ضامن نہ ہوا ہو) کو مستلزم ہے (جو علت نہی ہے) اور انسان پر ہلاکت کی صورت میں ضمان ایسی چیزوں ہی میں تو ہوسکتا ہے جس کے بارے میں ہلاکت کا خطرہ ہو، اور عقار اور اراضی وغیرہ میں ایسی کوئی بات نہیں ہے، لیکن اگر کوئی عقار کی قسم ایسی نکل گئی جو خطرہ کے دہانے پر ہے، جیسے سمندر کے کنارے جس کے کٹ کر سمندر میں مل جانے کا خطرہ ہے، تو اس صورت میں پھر یہ عقار جو اس صفت مذکورہ کے ساتھ ہو قبل القبض جائز نہیں ہے (تکملہ فتح الملہم ۱/۳۵۳ بحوالہ فتح القدیر ۵/۲۶۶)۔

## مالکیہ کی دلیل:

حضرت امام مالک کی دلیل وہ حدیث شریف ہے جس میں بیع ناپنے سے قبل کی ممانعت ہے، اور وہ حدیث شریف یہ ہے: ''من اشتری طعاما فلایبعه حتی یکتاله'' (تکملہ فتح الملہم ۱، ۲۵۷، کتاب الفقہ علی المذاہب الأربعۃ ۲،۲۲۵)۔

## حنابلہ کی دلیل:

حضرات حنابلہ نے اپنی دلیل میں حدیث باب کو پیش کیا ہے جو اولاً مذکور ہوئی اس طور پر کہ اس میں نہی مقصود علی الطعام ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا طعام کی صراحت خود اس بات پر واضح دلیل ہے کہ غیر طعام خواہ منقولی ہو یا غیر منقولی بیع قبل القبض ہے (تکملہ فتح الملہم ۱/۲۵۱، کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعۃ ۲/۲۳۶)۔

۴، ۵۔ ان دونوں سوالوں کے جوابات نمبر ۳ کے تحت تفصیلاً مذکور ہو چکے ہیں اس لئے اعادہ کی حاجت نہیں۔

۶۔ مذکورہ بیع کا طریقہ درست نہیں ہے، اور اگر چہ بائع بعد والے مشتری کیلئے بصورت ہلاکت اشیاء دوران راہ اپنی ضمانت کے بموجب اس کا بدل پیش کرتا ہے، لیکن ضمانت کو قبضہ حسی کے قائم مقام بوجہ قبضہ کی تعریف کے جو مذکور ہوئی نہیں کیا جاسکتا، کیونکہ راہ چلتے اشیاء، یعنی مبیع کے ساتھ حادثہ کا پیش آجانا یہ ایک اتفاقی امر ہے، جس کو قبضہ کے قائم مقام کسی صورت نہیں کیا جاسکتا، لہذا فیکٹری سے خریداری کرنے والے کی طرف سے قبضہ حسی نہ پائے جانے کی وجہ سے ضمان کو قبضہ حسی نہیں قرار دیا جائے گا (بعض لوگوں نے اس کو قبضہ حکمی قرار دے کر جائز ثابت کرنے کی کوشش کی ہے، سو راقم کا اس سے اتفاق نہیں ہے، جب کہ قبضہ حسی پایا جانا بہت حد تک ممکن ہے، ہاں اگر دشواری کی صورت ہے تو گنجائش ہے) اور دوسرے شخص کے ہاتھ اس کی فروختگی کو ناجائز قرار دیا جائے گا، لیکن یہ بات حضرات شوافع اور احناف کے یہاں ہے، دوسرے مذاہب میں اس کی گنجائش ہے اور معاملات میں ناگوارشیٔ کو بھی گوارا کر لیا جاتا ہے اس لئے حضرات احناف کے یہاں بھی اس کی گنجائش ملتی ہے، لہذا اس وقت جب کہ اس کا خاصا رواج ہو چکا ہے، جائز قرار دینا چاہئے۔

۷۔ ظاہر ہے کہ بحث منقولی اشیاء سے ہے، لہذا اگر طعام کے قبیل سے ہے تو بالاتفاق ائمہ اربعہ میں سے کسی کے یہاں جائز نہیں ہے طعام کے علاوہ ہے لیکن منقولی ہی ہے، حضرات احناف وحضرات شوافع کے یہاں بالکل جائز نہیں ہے، کیونکہ علت نہی "ربح مالم یضمن" پائی جارہی ہے، باقی دوسرے مذاہب میں اس کی گنجائش ہے، جیسا کہ پوری پوری وضاحت نمبر ۳ کے تحت آچکی ہے، اب جہاں تک موجودہ دور میں اس کا سلسلہ کچھ زیادہ ہی ہوتا جارہا ہے، ساتھ ساتھ مبیع کے بازار میں پہنچنے سے قبل ہی متعدد مشتریوں کے درمیان میں آجانے کی وجہ سے اشیاء میں گرانی حساب سے زیادہ ہوجاتی ہے۔

باوجود اس کے معاملات کے باب میں ناگوارشیٔ کو بھی گوار کر لیا جاتا ہے، اس لئے فتوی جائز کا ہونا چاہئے۔



# قبضہ سے پہلے خرید وفروخت

مولانا تنویر احمد قاسمی

۱۔ شرعاً قبضہ سے پہلے خرید وفروخت اگر اشیائے مملوکہ میں ہے تو یہ بیع غیر مقدور التسلیم ہونے کی وجہ سے ''بیع فاسد'' میں داخل ہے۔ ''هو كل بيع فاته شرط من شرائط الصحة'' (بدائع ۵، ۲۹۹، مطبع رشیدیہ پاکستان)لیکن اگر قبضہ سے پہلے خرید وفروخت اشیائے مملوکہ میں نہیں ہے تو اس وقت مبیع مال متقوم کے علاوہ مباح الاصل ہے، تو ایسی شکل میں شرائط انعقاد میں سے ''شرط محلیۃ'' مفقود ہونے کی وجہ سے بیع باطل ہوگی، ''وأما البيع الباطل فهو كل بيع فاته شرط من شرائط الانعقاد من الأهلية والمحلية وغيرها'' (بدائع ۴،۳۰۵)۔

علامہ شامیؒ فرماتے ہیں: ''(قوله لبطلان بيع المعدوم) إذ من شرط المعقود عليه أن يكون موجودا مالاً متقوما مملوكا في نفسه وأن يكون ملك البائع فيما يبيعه لنفسه'' (شامی ۴،۱۰۵ مطبوعہ بیروت)۔

## ۲۔ قبضہ کی حقیقت:

قبضہ کی حقیقت یہ ہے کہ بائع مشتری کو مبیع پر قابو دیدے اور مبیع پر قابو پانے کیلئے جو موانع من جانب البائع ہو سکتے ہوں اسے دور کردیا جائے، گرفتگی کے سلسلہ میں یہ رفع موانع عرفاً اور عادۃً جس طریقہ سے متصور ہوں سبھی صورتوں میں قبضہ شرعی متحقق ہوگا، قبضہ کی حقیقت صرف قبضہ حسی ہی نہیں ہے، بلکہ مبیع اس طرح ہو کہ دوسرے کے حق میں مشغول نہ ہو، بلکہ وہ مبیع مفرز یعنی علاحدہ اور جدا ہو۔

''ولا يشترط القبض بالبراجم؛ لأن معنى القبض هو التمكين والتخلي، وارتفاع الموانع عرفاً وعادةً'' (بدائع ۵،۱۴۸)، وقوله: بلا مانع، بأن يكون مفرزا غير مشغول بحق غيره وفي الملتقط ولو باع داراً وسلمها إلى المشتري وله فيها متاع قليل أو كثير لا يكون تسليما حتى يسلمها فارغة وكذا لو باع أرضا وفيها زرع'' (شامی ۴،۴۳)۔

۳۔ مبیع دو طرح کے ہوتے ہیں: اشیاء منقولہ، اور غیر منقولہ۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ قبضہ کی نوعیت اشیاء منقولہ وغیر منقولہ میں جدا جدا ہے یا ایک ہی ہے؟ اس سلسلہ میں باوجود تتبع وتلاش کے کوئی صریح نص فقہی پر واقفیت اور کامیابی نہیں مل سکی، تاہم علامہ شامی نے درمختار کی عبارت ''ثم التسليم يكون بالتخلية على وجه يتمكن من القبض بلا مانع وحائل'' کے تحت قبضہ کی حقیقت و ماہیت کی وضاحت وصراحت میں اشیائے منقولہ وغیر منقولہ دونوں طرح کی مثال تحریر فرمائی ہیں، جس سے بطریقہ ظن غالب کہا جاسکتا ہے کہ قبضہ کی نوعیت منقولہ وغیر منقولہ دونوں میں یکساں ہیں، مثلاً:

مبیع پر قبضہ شرعی اس وقت ہوگا جبکہ وہ مبیع جدا اور علاحدہ اس طور پر ہو کہ دوسرے کا حق مشغول نہ ہو، بلکہ وہ مبیع دوسرے کے حق سے خالی وعاری ہو، لہذا اشیاء غیر منقولہ میں صاحب مکان، یا صاحب ارض مبیع دار یا مبیع ارض کو مشتری کے حوالہ اس طور پر کیا کہ اس مکان میں بائع کا یا کسی اور کا، کسی قسم کا نجی سامان (خواہ وہ قلیل ہو، یا کثیر) موجود اور رکھا ہوا ہے، یا اس زمین میں بائع کی فصل آباد اور لگی ہوئی ہے، تو اس طرح کی بیع غیر کے حق سے جدا نہ ہونے اور غیر کے حق میں مشغول ہونے کی وجہ سے اسے تسلیم مبیع اور قبضہ علی المبیع نہیں کہہ سکتے۔

''(قوله بلا مانع) بأن يكون مفرز غير مشغول بحق غيره، وفي الملتقط: ولو باع دارا و يسلمها إلى المشتري وله فيها متاع قليل أو كثير لا يكون تسليما حتى يسلمها فارغة وكذا لو باع أرضا وفيها زرع'' (شامی ۴،۴۳)۔

ایسا ہی اشیاء منقولہ میں پرندہ یا گھوڑا وغیرہ، بائع نے اس طرح فروخت کیا کہ وہ مبیع بند دروازہ میں ہے، مشتری نے بائع کی طرف سے قبضہ کی اجازت مل جانے پر دروازہ کھولا، دروازہ کھولنے کے بعد بغیر دوسرے کی معونت کے اور بغیر کلفت و تکلیف، یعنی حیلہ کے مشتری بذات خود مبیع کو پکڑ سکتا ہے تو اس اجازت کو شرعی حیثیت سے قبضہ شرعی قرار دیا جائے گا، لیکن اگر دروازہ کھولنے کے بعد بآسانی خود نہیں پکڑ سکتے، بلکہ حیلہ و تدبیر یا دوسرے شخص کی معونت پر گرفتگی موقوف ہو تو اس طرح کی اجازت کو قبضہ شرعی قرار نہیں دیا جا سکتا۔

''ولو اشترى طيرا أو فرسا في بيت وأمره البائع بقبضه ففتح الباب فذهب إن أمكنه أخذه بلا عون كان قبضا وتمامه في البحر، وحاصله أن التخلية قبض حكما لو مع القدرة عليه بلا كلفة'' (شامی ۴، ۴۳)۔

۴۔ قبضہ سے پہلے خرید و فروخت کی نہی سے متعلق جو احادیث و آثار صحابہ ہیں وہ معلول بالعلت ہیں، وہ علت ''غرر اور خطر'' ہے، کیونکہ مشتری کا قبل القبض فروختگی عین ممکن ہے کہ معقود علیہ کے تلف و اتلاف کے موجب عقد اول فسخ ہو جائے اور وہ مبیع پر قبضہ دلانے سے عاجز رہ جائے، تو پھر مشتری کا یہ تصرف ''غرر اور خطر'' کے علاوہ چہ معنی دارد۔

صاحب ''فتح القدیر'' نے ہدایہ کی عبارت "قوله ولا يجوز بيع السمك في الماء" کے سلسلہ میں مختلف شکل یعنی سمک مملوک اور غیر مملوک قبل القبض اور اس کا حکم تحریر فرمانے کے بعد حضرت عمر فاروقؓ اور عبداللہ بن مسعودؓ کا قول نقل کر کے علت ''غرر اور خطر'' ہی کی طرف رہنمائی فرمائی ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

''وقال أبو يوسف في كتاب الخراج: رخص في بيع السمك في الآجام أقوام فكان الصواب عندنا في قول من كره، حدثنا العلاء ابن المسيب بن رافع عن الحرث العكلي عن عمر بن الخطاب ﷺ قال: لا تبايعوا السمك في الماء فإنه غرر، وأخرج مثله عن ابن مسعودﷺ ومعلوم أن الأجمة قد يؤخذ منها السمك باليد، والغرر الخطر، وغير المملوك على خطر ثبوت الملك وعدمه فلذا جعل من بيع الخطر'' (فتح القدير ۶، ۱۹، مکتبہ رشیدیہ پاکستان)۔

چنانچہ علامہ کاسانی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں:

''(ومنها) القبض في بيع المشترى المنقول فلا يصح بيعه قبل القبض كما روى أن النبي عليه السلام نهى عن بيع مالم يقبض، والنهي يوجب فساد المنهي، ولأنه بيع فيه غرر الإنفساخ بهلاك المعقود عليه؛ لأنه إذا هلك المعقود عليه قبل القبض يبطل البيع الأول فينفسخ الثاني؛ لأنه بناه على الأول وقد نهى رسول الله ﷺ عن بيع فيه غرر، وسواء باعه من غير بائعه أو من بائعه، لأن النهي مطلق لا يوجب الفصل بين البيع من غير بائعه وبين البيع من بائعه وكذا معنى الغرر لا يفصل بينهما فلا يصح الثاني'' (بدائع ۵، ۱۸۰)۔

۵۔ قبضہ سے پہلے خرید و فروخت کی ممانعت عام نہیں ہے، بلکہ اس میں کچھ استثناءات اور تخصیصات بھی ہیں جس میں قبضہ سے پہلے خرید و فروخت کی صرف ''صحت'' کا حکم ہوگا، نہ کہ نفاذ بیع اور لزوم بیع کا۔

وہ اشیاء مستثنیٰ یہ ہیں: عقار یعنی اشیاء غیر منقولہ، مہر، بدل خلع، بدل عتق، بدل صلح عن دم العمد، میراث، عتق، تدبیر، استیلاء، وصیت۔

مشتری کا قبل القبض عقار فروخت کرنا امام شیخینؒ کے نزدیک جائز اور صحیح ہے، جبکہ امام محمدؒ، زفرؒ اور امام شافعی علیہم الرحمۃ کے نزدیک ناجائز ہے، ائمہ ثلاثہ کی دلیل: ''روى أن النبي عليه الصلوة والسلام نهى عن بيع ما لم يقبض، وقد نهى رسول الله ﷺ عن بيع فيه غرر'' اور اس جیسی روایتیں ہیں۔

امام شیخین علیہما الرحمۃ کی دلیل: "أحل الله البيع" (سورۂ بقرہ: ۲۷۵) اور "إذا قضيت الصلوة فانتشروا في الأرض" (سورۂ جمعہ: ۱۰) وغیرہ جیسی آیتوں کی تعمیم ہے، جس تعمیم کو خبر واحد کے ذریعہ تخصیص و تقیید نہیں کر سکتے، یا خبر واحد اور آیتوں کے درمیان یوں تطبیق دی جائے کہ خبر واحد سے قبضہ سے

پہلے خرید وفروخت کی نہی کو اشیاء منقولہ پر، اور آیتوں کی تعمیم کو اشیاء غیر منقولہ پر حمل کر کے دفع تعارض کرلیا جائے۔

ان تمام باتوں کے باوجود امام شیخین علیہما الرحمۃ بھی مشتری کا قبل القبض عقار فروخت کرنا استحسانا یعنی قیاس خفی کی بنیاد پر جائز فرماتے ہیں، ورنہ قیاس جلی کو مدنظر رکھتے ہوئے اس طرح کی بیع کو یہ دونوں حضرات بھی ائمہ ثلاثہ کی طرح ناجائز کہتے ہیں، وجہ استحسان یہ ہے کہ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کی ممانعت بربنائے ''غرر'' ہے، وہ غرر یہ ہے کہ معقود علیہ کی ہلاکت کی وجہ سے انفساخ عقد کا احتمال ہے، اور یہ اشیاء منقولہ ہی میں متصور ہے، اسلئے اشیاء منقولہ میں قبضہ سے پہلے خرید وفروخت ناجائز ہے، اور جبکہ اشیاء غیر منقولہ میں اس قسم کا احتمال غرر متصور ہے ہی نہیں، "فثبت أن بيع المشتري العقار قبل القبض جائز" (بدائع ۵/۱۸۱)۔

ایسا عقد جو احتمال نقض وفساد رکھتا ہے یعنی اگر بائع نقض بیع کرے تو وہ معاملہ وعقد ٹوٹ سکتا ہے، خواہ یہ نقض وفساد اس وقت ہو جبکہ مشتری قبل القبض مبیع میں تصرف وغیرہ کرے، یا بعد القبض تصرف کرے، لیکن یہ قبضہ بدون اذن البائع ہو، تو اس قسم کے عقود میں مشتری کے تصرفات کے سلسلہ میں امام شیخین اور محمدؒ وزفرؒ وغیرہ کا باہم اختلاف ہوا ہے۔

لیکن وہ عقود اگر اس طرح کے ہیں کہ مشتری کی طرف سے کئے گئے تصرفات احتمال نقض رکھتے ہی نہیں، جیسے تصرف عتق، تدبیر، استیلاء وغیرہ، تو ایسی صورت میں بالاتفاق مشتری کے یہ تصرفات صحیح اور درست قرار پائیں گے، خواہ یہ تصرف قبل القبض ہو، یا بعد القبض بدون اذن البائع ہو، ہمارے اس دعوی کی دلیل علامہ شامیؒ کی یہ عبارت ہے:

''(قوله صح بيع عقار) اى عندهما و قال محمد لا يجوز... الخ إلى أن قال- وكذا كل تصرف يقبل النقض إذا فعله المشترى قبل القبض أو بعده بغير إذن البائع فللبائع إبطاله بخلاف ما لا يقبل النقض كالعتق والتدبير والاستيلاء، بحر'' (شامی ۴، ۱۶۲، مطبوعہ بیروت)۔

ہر وہ عقد جو عوض کی ہلاکت کے سبب عقد ٹوٹ سکتا ہے، تو اس قسم کے عوض میں مالک کو قبضہ سے پہلے کسی قسم کے تصرف کا حق وجواز نہیں، لیکن تمام وہ عقود جو عوض کی ہلاکت سے نفس عقد باطل اور زائل نہیں ہو پاتا، تو اس قسم کے عوض میں قبل القبض مالک کو تصرف کا حق جولہ حاصل ہے، بشرطیکہ ان عقود کا عوض متعین فی الخارج ہو، جیسے مہر، بدل خلع، عتق علی مال، بدل صلح عن دم العمد۔

ان دونوں شکلوں (ہلاکت عوض سے فسخ عقد اور عدم فسخ عقد) میں سے پہلی شکل میں قبضہ سے پہلے تصرف کی ممانعت اور دوسری شکل میں تصرف کی اجازت، ان سبھی امور میں امام ابو یوسف اور امام محمد علیہما الرحمۃ متفق اور متحد ہیں، لیکن امام محمدؒ پہلی شکل میں صرف صدقہ، رہن، قرض، ان تصرفات کے جواز کے قائل ہیں جو تصرفات قبضہ کے بعد ہی تام اور مکمل ہوتے ہیں، جبکہ امام ابو یوسفؒ پہلی شکل میں مطلقاً بشمول تمام تصرفات کو حتی کے ہبہ کو بھی ناجائز ہی قرار دیتے ہیں، معلوم نہیں اس مقام پر دیگر ائمہ کرام کا کیا مسلک ومذہب ہے، ملاحظہ ہو شامی کی پوری تفصیلی عبارت:

''قال فى الفتح الأصل أن كل عقد ينفسخ بهلاك العوض قبل القبض لم يجز التصرف فى ذلك العوض فالتصرف فيه قبل القبض جائز كالمهر وإذا كان عيناً يجوز بيعه وهبته و إجارته قبل قبضه وسائر التصرفات فى قول أبي يوسف ثم قال محمد: كل تصرف لايتم إلا بالقبض كالهبة والصدقة والرهن والقرض فهو جائز قلت: وحيث مشى المصنف على قول محمد كان ينبغى للشارح ذكر الأصل الثانى أيضا؛ لأنه يظهر مما ذكرنا أن الأصل الأول غيرخاص بقول أبي يوسف إلا أن الشق الأول منه وهو ما ينفسخ بهلاك العوض قبل القبض كالبيع والإجارة لا يجوز التصرف قبل القبض فى عوضه المعين عند أبي يوسف مطلقا وأجاز محمد فيه كل تصرف لا يتم إلا بالقبض كالهبة ونحوها لأن الهبة لما كانت لا تتم إلا بالقبض صار الموهوب له نائبا عن الواهب'' (شامی ۴، ۱۶۲-۱۶۳)۔

قبضہ سے پہلے ملک موروث میں وارث اور مال موصی بہ میں موصی لہ تصرفات کا مکمل اختیار رکھتا ہے اور اس کے تصرفات صحیح ہوں گے، بدائع

میں ہے:

"وكذلك الميراث يجوز التصرف فيه قبل القبض؛ لأن معنى الغرر لا يتقرر فيه؛ ولأن الوارث خلف الميت في ملك الموروث وكذلك الموصى به بأن أوصى إلى إنسان بشئ ثم مات الموصي؛ فللموصى له أن يتصرف قبل القبض؛ لأن الوصية أخت الميراث ويجوز التصرف في الميراث قبل القبض فكذا في الموصى به" (بدائع ۵؍۱۸۱، مطبوعہ پاکستان)۔

۶۔ ایک شخص کسی فیکٹری سے مال خرید کر کسی دوسرے آدمی کے ہاتھ فروخت کر دیتا ہے، لیکن فیکٹری سے خریدا ہوا مال اپنے قبضہ میں نہیں لیتا، بلکہ براہ راست فیکٹری سے خریدار نمبر (۲) کو روانہ کر دیتا ہے، اور معاملہ یہ طے پاتا ہے کہ فیکٹری سے مال روانہ ہونے کے بعد خریدار نمبر (۲) کے پاس پہنچنے سے پہلے اگر درمیان میں مال ہلاک ہو جائے تو اس نقصان کی ذمہ داری اسی شخص (خریدار) نمبر (۱) کا نقصان قرار پاتا ہے، یہ صورت معاملہ اگرچہ فیکٹری سے خریداری کرنے والے شخص کا اس مال پر حقیقی قبضہ نہیں ہوا، لیکن وہ مال خریدار نمبر (۲) تک پہنچنے سے پہلے اس کی ضمانت میں رہا، سوال یہ ہے کہ فیکٹری سے خریداری کرنے والے کی طرف سے قبضہ حسی نہ پائے جانے کی وجہ سے دوسرے شخص کے ہاتھ اس فروختگی کو ناجائز قرار دیا جائے، یا ضمان کو قبضہ حسی کا قائم مقام سمجھ کر اس خرید وفروخت کو جائز قرار دیا جائے گا؟

سوال مذکور میں جب بائع نے مشتری سے مال فروخت کر دیا، اور بائع نے یا وکیل بائع یا ولی بائع نے براہ راست خرید شدہ مال کو مشتری آخر کے پاس بھیج دیا، یہ پتہ دے رہا ہے کہ بائع نے تمام موانع اور رکاوٹ کو دور کر دیا ہے، جس کے نتیجہ میں مشتری خرید کردہ مال کو مشتری ثانی کے پاس بھیج رہا ہے، جو عین قبضہ پر دال ہے، مشتری اول کا مشتری ثانی کے پاس مال بھیج کر مبیع میں تصرف کرنا بعد القبض ہے نہ کہ قبل القبض، جس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ اگر مال راستہ ہی میں ہلاک ہو جائے تو اس مال کا ضمان مشتری اول پر عائد ہوتا ہے، خرید وفروخت کے باب میں حساً قبضہ لازم نہیں ہے، بلکہ دراصل وہی قبضہ معتبر ہے جسے عرف عام میں قبضہ کہا جاتا ہو، جس کی تشریح پیچھے گذر چکی ہے۔

۷۔ بین الاقوامی تجارت میں جب یہی عرف وشرط ہو کہ جہاز پر مال چڑھانے کے بعد، وہ مال بائع کے قبضہ سے نکل کر مشتری کے قبضہ واحراز میں چلا آتا ہے، اگر وہ مال دریا میں غرق ہو جائے تو مال کا خسارہ صرف مشتری کو برداشت کرنا پڑتا ہے، اس کے باوجود جبکہ وہ مال سمندر میں ہے، مشتری اول اس مال کو مشتری ثانی کی معرفت فروخت کر دیتا ہے، اور یہ بھی طے ہو جاتا ہے کہ اگر مال ہلاک ہو جائے تو ضمان مشتری ثانی کو برداشت کرنا پڑے گا، تو یہ معاملہ مشتری اول کا مشتری ثانی سے کرنا فی نفسہ جائز ہے، کیونکہ مشتری اول کیلئے مبیع مقبوض ہے، لیکن ابھی اس مال پر مشتری ثانی کا قبضہ متحقق نہیں ہے، اس لئے ہلاکت کی صورت میں مال مذکور کا ضمان مشتری ثانی پر ہرگز عائد نہیں ہوگا۔

☆☆☆

# قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کا شرعی حکم

مولانا خلیل احمد قاسمی [1]

قبضہ سے پہلے خرید وفروخت سے متعلق موصول شدہ سوالنامہ میں سات سوالات ہیں، ان کے جوابات اختصار کے ساتھ پیش کرنے سے پہلے چند اصولی تمہیدی سطور عرض ہیں، جن کی روشنی میں تمام سوالات کے جوابات انشاء اللہ آسان ہوں گے، فقہاء کرام کے یہاں کچھ اصول ایسے مسلمہ ہوتے ہیں، کہ جن میں کسی کا اختلاف نہیں ہوتا ہے، اسی لئے تعریفات کے لئے جو الفاظ ذکر کئے جاتے ہیں وہ بہت محدود ہوتے ہیں، یعنی نہ ان میں ایسی وسعت ہوتی ہے کہ غیر معرف بھی داخل ہوجاتے اور نہ ایسا اختصار ہوتا ہے کہ جس کی وجہ سے معرف کے کچھ افراد تعریف سے خارج ہوجاتے ہیں، البتہ کچھ جزئیات ایسے ہوتے ہیں جن میں حکم بیان کرتے وقت مسلمہ اصول کے الفاظ جو مقید ہوتے ہیں ان کی تشریح میں اختلاف ہونے کی وجہ سے کچھ اختلافات پیدا ہوتے ہیں، لیکن انہیں اختلاف میں ایک بات غور طلب ہے کہ کسی قید کی جب کہیں تشریح موجود ہوتی ہے تو وہ اکثر شرح عبارت، یا مسئلہ کے مقابلہ میں اصولاً زیادہ راجح قرار پائے گی یعنی وہ اختلاف جس میں استدلال قید مشرح سے کیا جائے وہ راجح ہوگا، اس قول پر جس میں استدلال قید غیر مشرح سے کیا جارہا ہو، یہ بات اس لئے تحریر کی گئی ہے کہ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کے مسئلہ پر قبضہ کی جو مسلمہ تعریف ہے، اس میں جو قیود لگائی گئی ہیں ان سے زیر بحث مسئلہ پر حکم کے اعتبار سے ضرور روشنی پڑے گی۔

سب سے پہلی بات یہ ہے کہ نفس بیع کے انعقاد میں قبضہ کی کیا حیثیت ہے، کیا قبضہ اگر نہ ہو تو بیع بھی منعقد نہ ہوگی، یا بیع تو منعقد ہوگی لیکن مشتری کو فسخ کا اختیار ہوگا؟

''بدائع الصنائع'' کی عبارت سے یہ بات بالکل صاف ہوجاتی ہے کہ بیع مطلق کے صحیح ہونے کیلئے قبضہ ضروری نہیں ہے:

''لأن التقابض فی البیع المطلق لیس بشرط لصحة العقد'' (۲۱۲/۵)۔

لیکن یہ مسئلہ الگ ہے کہ کسی شئ کے بیع وشراء کا معاملہ ہوا، ابھی مشتری نے مبیع پر قبضہ نہیں کیا لیکن مشتری مبیع غیر مقبوض میں تصرف کرے، یعنی کسی اور کے ہاتھ فروخت کرے تو کیا اس کیلئے یہ فعل درست ہے یا نہیں؟ اس مسئلہ کی وضاحت سے پہلے قبضہ کی تعریف جو مسلم ہے اس کو بیان کرنا ضروری ہے اور اس میں جو قیود لگائی گئی ہیں ان سے پیش کردہ سوالات کے جوابات میں کافی مدد ملے گی، صاحب ''بدائع الصنائع'' نے نفس قبضہ کی تعریف یہ کی ہے:

''ولا یشترط القبض بالبراجم لأن معنی القبض هو التمکین والتخلی وارتفاع الموانع عرفا وعادة حقیقة''۔

یعنی حصول قبضہ کیلئے یہ ضروری نہیں ہے کہ "یداً بیدٍ" یا مکمل طور پر حسی گرفت ہو، جیسا کہ لفظ براجم سے سمجھا جارہا ہے، بلکہ مفہوم یہ ہے کہ بائع کا مشتری کے سامنے رکھ دینا یا، اپنی حفاظتی گرفت سے خارج کرنا کہ جس پر مشتری اپنا تصرف کرسکے، یعنی مشتری کی گرفت اس مبیع پر جس حیثیت سے ہوا سی حیثیت سے ان کا قبضہ عرفاً مانا جاتا ہو، اور عادۃً لوگوں میں مشتری کا قبضہ متصور ہو، البتہ یہ تصور حقیقۃً ہو نہ کہ مجازاً، یعنی لوگوں میں مثلاً عادۃً جس حیثیت سے قبضہ مانا جاتا ہو اسی حیثیت سے ہونا ضروری ہے، نہ تاویلاً، یا ارادہ وغیرہ، اور مشتری اس پر تصرف کرنے پر قادر ہو، نیز مشتری کے تصرفات میں کسی طرح کی بائع کی طرف سے رکاوٹ نہ ہو، اور مکمل تخلیہ ہو، مراد اس سے یہ ہے کہ بائع کا حق تصرف اس سے ختم ہوگیا ہو اور مشتری کی اس پر

---

[1] جودھپور، راجستھان۔

تمکین ہو چاہے یہ تمکین "من حیث الأخذ بالید" ہو، یا رفع حائل وموانع سے ہو، جو بھی عرف میں معتبر مانا جاتا ہو یہ حقیقۃً ہو، یا حکماً، درحقیقت بات یہ ہے کہ ایسے تخلیہ کو شرعاً قبضہ کا حکم دیا گیا ہے، اس لئے کہ علامہ شامی نے شرائط التخلیۃ کو بیان کرتے ہوئے اس بات کی صراحت کی ہے، البتہ یہ مبیع کی حالت کے اعتبار سے مختلف بھی ہوتا ہے، عبارت یہ ہے:

"وحاصله أن التخلية قبض حكما لو مع القدرة عليه بلا كلفة لكن ذلك يختلف بحسب حال المبيع" (۴،۵۶۲)

مگر تخلیہ کے اندر یہ بات ملحوظ ہونی چاہئے کہ مبیع اتنی قریب ہو کہ اس پر اگر قبضہ حقیقی کرنا چاہے تو کوئی دشواری پیش نہ آئے اور اگر فی الحال مبیع اتنی دوری پر ہو کہ اگر اس پر قبضہ حقیقی کرنا چاہے تو بہت مشکل ہو، یعنی قبضہ حقیقی دوری کی وجہ سے غیر متصور ہو، تو ایسی صورت میں تخلیہ قبضہ کے قائم مقام نہ ہوگا، چونکہ خانیہ کے حوالہ سے علامہ شامی نے یہ ذکر کیا ہے جس کا ابھی ترجمہ ہوا عبارت یہ ہے:

"وفي الخانية: والصحيح ما ذكر في ظاهر الرواية لأنه إذا كان قريبا يتصور فيه القبض الحقيقي في الحال فتقام التخلية مقام القبض، أما إذا كان بعيدا لا يتصور القبض في الحا ل فلا تقام التخلية مقام القبض" (۴،۵۶۳)۔

لیکن علامہ شامی نے اس مذکورہ عبارت کو ذکر کرنے کے بعد لکھا ہے: "قلت: لكن نقل ابن المصنف في زواهر الجواهر عن بيوع فتاوى قارى الهداية أنه متى مضى مدة يتمكن من الذهاب إليها والدخول فيها كان قابضا وإلا فلا قنية"۔

یعنی اوپر کی عبارت میں یہ کہا گیا ہے کہ دوری اگر ایسی ہے کہ اس میں فی الحال قبضہ حقیقی غیر متصور ہے تو تخلیہ قبضہ کے قائم مقام نہ ہوگا، اس کی تشریح یہ کی ہے کہ دوری اگر ایسی ہے کہ وہاں تک رسائی ہو سکتی ہے، اس پر قدرت ممکن ہے تو ایسی دوری بھی تخلیہ کو قبضہ حقیقی کے قائم مقام ہونے سے نہیں روکے گی، اور قبضہ کا حاصل ہونا تخلیہ کے ذریعہ یہ تمام اموال کے اندر ہے، کسی کی کوئی تخصیص نہیں ہے:

"ثم لا خلاف بين أصحابنا في أن أصل القبض يحصل بالتخلية في سائر الأموال" (بدائع ۵،۲۴۴)۔

اور قبضہ کی جو تعریف کی گئی ہے اور تفصیل گذر چکی ہے اس پر قیاس کرتے ہوئے حکم کو بیان فرمایا گیا ہے کہ قبضہ وہ تخلیہ ہی ہے، لہذا بائع اگر مال مبیع کو مخلی کردے تو اسے مسلم یعنی سونپ دینے والا کہا جائے گا، اور مشتری کو قابض، یعنی قبضہ کرنے والا کہا جائے گا:

"فالتسليم والقبض عندنا سوا التخلية والتخلي وهو أن يخلي البائع بين المبيع وبين المشتري من التصرف فيه فيجعل البائع مسلما للمبيع والمشتري قابضا له" (بدائع الصنائع ۵،۲۴۴)۔

اب بات یہ رہ جاتی ہے کہ اشیاء منقولہ اور غیر منقولہ کے اعتبار سے قبضہ سے پہلے خرید وفروخت میں کوئی فرق ہے، یا نہیں؟ تو اس سلسلہ میں بات یہ ہے کہ اشیاء غیر منقولہ کے اندر قبضہ سے پہلے خرید وفروخت درست ہے، یعنی زمین، جائداد، مکان، دوکان وغیرہ کی بیع ہونے کے بعد ہی بغیر کسی طرح کے قبضہ کے اس میں تصرف چاہے بیعاً ہو، یا ہبۃً ہو وغیرہ، درست ہے، اور یہ قول طرفین رحمہا اللہ کا ہے، اگر چہ اس میں امام محمدؒ کا اختلاف ہے، لیکن فتوی طرفین کے قول پر ہے طرفین کی دلیل یہ ہے کہ بیع کا صدور اہل بیع، یعنی عاقل، بالغ ہونا اور محل یعنی مال مملوک میں ہوا ہے، اور اس میں کوئی غرر بھی نہیں ہے، اس لئے کہ زمین وغیرہ کی ہلاکت بہت نادر ہوتی ہے، البتہ اشیاء منقولہ کا حکم اس سے جداگانہ ہے۔

اور قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کی ممانعت والی حدیث معلول بالعلۃ ہے، یعنی غرر کی وجہ سے آپ ﷺ نے منع فرمایا ہے، لہذا جہاں غرر کا امکان ہے وہاں یہ ممانعت ہوگی، اور جہاں غرر نہیں ہے وہ اس سے مستثنیٰ ہے، اور زمین میں غرر نہیں ہے اگر ہے بھی تو نادر ہے، اور نوادر عام حکم کا مدار نہیں ہوتے ہیں:

"ويجوز بيع العقار قبل القبض عند أبي حنيفة وأبي يوسف وقال محمد: لا يجوز رجوعاً إلى إطلاق الحديث واعتباراً بالمنقول، ولهما أن ركن البيع صدر من أهله في محله ولا غرر فيه، لأن الهلاك في العقار نادر بخلاف المنقول والغرر المنهي عنه غرر إنفساخ العقد والحديث معلول به عملا بدلائل الجواز" (هداية ۳،۵۹)۔

البتہ اشیاء منقولہ کے اندر مبیع پر قبضہ کا ہونا جواز بیع کیلئے ضروری ہے، اور یہ حکم بالاجماع ہے:

''ولا يجوز التصرف في المبيع المنقول قبل القبض بالإجماع'' (بدائع الصنائع ۵،۲۳۴)۔

لہذا قبضہ کی جو تفصیل اوپر گذری ہے اگر اس کے مطابق قبضہ نہ ہو تو ایسی صورت میں مبیع پر قبضہ کرنے سے پہلے بیع کرنا جائز نہیں ہے اور یہ عدم جواز کا تعلق نہ بیع باطل سے ہے اور نہ فاسد سے، البتہ اس کا تعلق کراہت سے ہے، چونکہ احتمال غرر کا ہے اور ایسا احتمال جہاں ہوتا ہے وہاں کراہت کا اطلاق ہوگا نہ کہ فساد کا، اس لئے کہ فساد کا تعلق عموماً قطعیت کے ساتھ ہوتا ہے لیکن احتمال ناشی عن دلیل ہے تو اس کا بھی شمار فساد میں ہوتا ہے۔

خلاصہ:

مذکورہ بالا تحریرات وعبارات کی روشنی میں نمبر وار سوالات کے اختصار کے ساتھ جوابات عرض ہیں:

۱۔ اشیاء منقولہ میں قبضہ سے پہلے خرید وفروخت جائز نہیں اور اس کا شمار بیع مکروہ میں ہے۔

۲۔ جس عرف میں قبضہ کا جو بھی تصور متصور ہے وہی قبضہ شرعاً بھی معتبر ہے۔

۳۔ فرق ہے مختصراً یہ کہ اشیاء منقولہ میں تخلیہ عرفی کا اعتبار ہے۔

۴۔ احادیث النہی عن القبضہ سے پہلے خرید وفروخت معلول بالعلۃ ہیں اور علت نہی احتمال غرر ہے۔

۵۔ تخصیصات ہیں، آراء ائمہ مذکورہ بالا تحریر میں ہیں۔

۶۔ جائز قرار دیا جائے گا، اس لئے کہ دلیل ضمان علامت قبضہ ہے۔

۷۔ مشتری جب فروخت کرنے سے پہلے ضامن تھا بعد میں البتہ نہیں رہا تو یہ صورت شرعاً جائز ہے۔

☆☆☆

# قبضہ سے پہلے متعلق احادیث کی حیثیت اور غرر کے احکام

مولانا محمد اختر قاسمی

۱۔ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت ناجائز ہے، حدیث میں اس کی ممانعت موجود ہے، ''لقوله عليه السلام: نهى عن بيع ما لم يقبض''، خرید شدہ مال پر قبضہ حاصل کرنے سے پہلے اس کا سودا کرنا بحیثیت مالکانہ بیع فاسد ہے، اصول فقہ کے مشہور ضابطہ کے تحت اس کا شمار بیع فاسد میں ہونا چاہئے، ضابطہ یہ ہے کہ نہی افعال شرعیہ میں قبیح لغیرہ وصفی پر محمول ہوتی ہے، اور تمام بیوع فاسدہ اور اموال ربویہ وغیرہ پر یہی حکم لگتا ہے۔

۲۔ اسلامی شریعت میں قبضہ سے پہلے فروخت کرنا جائز نہیں ہے، قبضہ ہر شئ کا اس کے مناسب حال ہوتا ہے، قبضہ کبھی قانوناً ہوتا ہے، کبھی حسی معتبر ہوتا ہے اور کبھی حکمی، یعنی جب وہ چیز ضمان میں آجائے تو اس کو آگے فروخت کرنا جائز ہوجائے گا۔

۳۔ منقولات میں سے جو چیز خریدے، جب تک وہ اپنے قبضہ میں نہ آجائے (یعنی اپنے تصرف میں) مالکانہ تصرف جائز نہیں، ہاں جب ضمان وتصرف میں آجائے تو اب مالکانہ تصرف کا حق حاصل ہوگیا، جیسے چاہے کرے، اور اشیاء غیر منقولہ میں کاغذی کارروائی مکمل ہوجانے کے بعد ہی حق تصرف حاصل ہوتا ہے، پس حسی قبضہ کرنے سے پہلے بھی تصرف کرنا جائز ہے۔

۴۔ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت کی نہی سے متعلق احادیث ''معلول بالعلت'' ہیں "لقوله عليه السلام: نهى عن بيع الغرر الخ، لأن فيه غرر انفساخ العقد" غرر اور ہلاکت مبیع کے اندیشہ پر ممانعت ہے۔

۵۔ ''كل عوض ملك بعقد ينفسخ بهلاكه قبل قبضه فالتصرف فيه غير جائز فما لا فجائز۔'' (البحر الرائق ۶/۱۲۷) امام مالک کے نزدیک بیع اور غیر بیع میں تصرف کرنا قبضہ سے پہلے جائز ہے، امام مالک کے نزدیک طعام کا استثناء ہے، اور امام محمدؒ کے نزدیک ہبہ اور صدقہ میں قبضہ سے پہلے تصرف کرنا جائز ہے اور ائمہ حنفیہ کے نزدیک منقولات میں قبضہ سے پہلے تصرف کرنا جائز نہیں، شیخین کے نزدیک زمین کی بیع حسی قبضہ سے پہلے بھی جائز ہے، کیونکہ زمین کی ہلاکت نادر ہے۔

۶۔ ضمان کو قبضہ حسی کا قائم مقام سمجھ کر اس کی خرید وفروخت کو جائز قرار دیا جائے گا۔

۷۔ بائع کی ذمہ داری عرف میں جہاں تک ہے وہاں تک مبیع بائع کے ضمان میں متصور ہوگی، اور وہی ہلاکت پر ضامن ہوگا، اور جب اس کے عرفی ضمان وذمہ داری سے نکل جائے گی تو مشتری کا ضمان شروع ہوگا، اب اگر وہ سامان ضائع وہلاک ہوتا ہے تو مشتری ضامن ہوگا، یہی حال مشتری ثانی وثالث وغیرہ کا ہوگا۔

☆☆☆

عالم اسلام کے اکابر علمائے کرام کے جدید فقہی مسائل پر مقالہ جات اور مناقشات کا مجموعہ نئی ترتیب کے ساتھ

سلسلہ
جدید فقہی مباحث

# حقوق کی بیع

## (مال کی حقیقت حقوق کی خرید و فروخت)

ایک علمی جائزہ


تحقیقاتِ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

زیر سرپرستی

حضرت مولانا مجاہد الاسلام قاسمی

حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم



دارالاشاعت

اردو بازار ○ ایم اے جناح روڈ ○ کراچی پاکستان

# پہلا باب تمہیدی امور

## پیش لفظ

پیغمبر اسلام جناب محمد رسول اللہ ﷺ کے ذریعہ جو شریعت انسانیت کے لئے بھیجی گئی ہے، وہ قیامت تک کے لئے ہے، اسی لئے قرآن وحدیث میں بعض اصطلاحی الفاظ کو اس طرح ذکر کیا گیا ہے کہ ان کے مصداق و مفہوم کو پوری طرح متعین نہیں کیا گیا ہے اور ایک حد تک ابہام کو باقی رکھا گیا ہے، تاکہ وہ قیامت تک ہونے والی تبدیلیوں کا احاطہ کرے، ایسے ہی الفاظ میں ایک مال بھی ہے۔ مال کا لفظ قرآن وحدیث میں بہت سے مواقع پر استعمال ہوا ہے، لیکن نصوص میں کہیں مال کی تعریف نہیں کی گئی ہے، کیونکہ جس دور میں قرآن نازل ہوا، اگر اس دور کے عرف کے اعتبار سے مال کی حقیقت متعین کردی جاتی، تو مال کی بہت سی وہ صورتیں جو بعد میں پیدا ہوئیں، اس میں شامل نہ ہو پاتیں۔ موجودہ دور میں بہت سی ان دیکھی اور مادی اعتبار سے ناقابل ذخیرہ اشیاء بھی مال کہلاتی ہیں، ان ہی میں ایک وہ حقوق ہیں جنہیں صرف قانونی طور پر محفوظ کیا جاسکتا ہے، سوال یہ ہے کہ ان کی حیثیت مال کی ہے یا نہیں؟ اور یہ قابل عوض شمار کئے جائیں گے یا نہیں؟

اس مجموعہ میں قارئین کو اس موضوع پر تفصیلی مقالات اور اہل علم کے باہمی مناقشات ملیں گے، اسی طرح اس میں دوسرا موضوع مرابحہ کا ہے، مرابحہ سے مراد کسی چیز کو خرید کرنے کے بعد نفع کے ساتھ اس طرح فروخت کرنا ہے کہ خریدار پر سابقہ قیمت اور اس پر لیا جانے والا نفع واضح کردیا جائے۔ موجودہ دور میں اسلامک بینک سرمایہ کاری کے جو طریقے اختیار کرتے ہیں ان میں مرابحہ کو بڑی اہمیت حاصل ہے، اور چونکہ اس میں نقصان کا خطرہ بہت کم رہتا ہے، اس لئے زیادہ تر اسلامک بینک اسی طریقہ کو استعمال کرتے ہیں۔ مرابحہ کے درست ہونے کے لئے شرعاً ضروری ہے کہ بیچنے والے کا قبضہ کچھ دیر کے لئے سہی، اس شئ پر ثابت ہوجائے، تاکہ چند لمحوں کے لئے سہی اسے نقصان کا خطرہ قبول کرنے والا سمجھا جائے۔

ان دونوں موضوعات کی اہمیت کے پیش نظر اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا نے اپنے تیسرے سمینار منعقدہ بنگلور میں ان کو بحث کا موضوع بنایا تھا۔ یہ مجموعہ ان ہی مضامین پر مشتمل ہے، جس کا نیا ایڈیشن کتب خانہ نعیمیہ دیوبند کے ذریعہ شائع ہورہا ہے۔

اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے عزیز گرامی مولوی صفدر زبیر ندوی، رفیق شعبۂ علمی امور کو کہ انہوں نے اس مجموعہ کی ایڈیٹنگ کی اور اس کا پروف پڑھا۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اکیڈمی کی اس خدمت کو قبول فرمائے اور اسے لوگوں کے لئے نفع کا ذریعہ بنائے۔

خالد سیف اللہ رحمانی (جنرل سکریٹری)

۴ر رمضان المبارک ۱۴۲۷ھ / ۲۸ر ستمبر ۲۰۰۶ء

☆☆☆

# ابتدائیہ

مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ [1]

زندگی حرکت وتغیر سے عبارت ہے، یہ جتنی صحیح ہے حقیقت ہے، اسی طرح یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ انسان کی اصل فطرت ایک ثبات پذیر شئی ہے جو تاریخ کے ہر دور میں یکساں رہی ہے، دنیا کے اکثر مذاہب وقوانین میں ان دونوں پہلوؤں کی رعایت نہیں کی جاسکتی ہے، اسی کا نتیجہ ہے کہ وہ ایک عہد کے بعد دوسرے عہد اور ایک علاقہ وماحول سے نکل کر دوسرے علاقہ وماحول اور سماج میں ناقابل عمل ہو کر رہ گئے، اور اس جمود نے آخر زندگی سے ان کا رشتہ کاٹ دیا، اس کے بالمقابل ایک طبقہ وہ ہے جس نے انسانی فطرت کے بجائے زندگی کے وسائل و اسباب ہی کو قانون کی اساس بنالیا ہے۔ اور آئے دن نظام زندگی میں اسی تبدیلی کو گوارہ کرتے چلے گئے جو انسانی خواہشات اور نفسانی مرغوبات کے عین مطابق ہو کہ کہیں اس کی وجہ سے انسان کی چاہتوں میں کوئی خلل پیدا نہ ہونے پائے۔

اسلام جو دنیا میں واحد محفوظ الہامی مذہب اور قانون حیات ہے۔ اس نے ان دونوں کے درمیان توازن اور اعتدال قائم رکھا ہے، انسانی فطرت کے تقاضے ہمیشہ یکساں رہے ہیں اور خیر وشر کی طرف میلان اس کی فطرت میں ودیعت ہے۔ پس اسلام انسانی میلانات و رجحانات اور اس کی خواہشات ومرغوبات کی تہذیب کرتا ہے اور صحیح وغلط کے درمیان امتیاز پیدا کرتا ہے، کتاب وسنت کے نصوص اور دین کے بنیادی اصول وقواعد کا اصل مقصود یہی ہے کہ زندگی کے مختلف شعبوں میں جادۂ عدل کی رہنمائی کردی جائے اور حلال وحرام کے درمیان خط امتیاز کھینچ دی جائے۔ دوسری طرف کتاب وسنت میں بہت سی جزئیات ایسی ہیں جن سے خاموشی اختیار کی گئی ہے، ہر زمانہ کے بالغ نظر اور بلند پایہ فقہاء نے شریعت کے مقاصد، اس کے مزاج ومذاق، احکام شرع کے مدارج اور دین کے بنیادی اصول وقواعد کو سامنے رکھ کر ان کے بارے میں فیصلے کئے ہیں، اگر بدلتے ہوئے حالات میں ایسا محسوس ہو کہ شریعت کے مقاصد ومصالح کی اس طرح تکمیل نہیں ہوسکتی، تو ضروری ہوگا کہ نصوص کی حدود اربعہ میں رہتے ہوئے، اور شریعت کی روح کو سامنے رکھتے ہوئے ان پر نظر ثانی کی جائے، یہ اجتہاد نہیں بلکہ ائمہ مجتہدین کی آراء کی بدلتے ہوئے حالات میں تطبیق ہے، اور یہ دلیل وبرہان کا اختلاف نہیں بلکہ عہد وزمان کا اختلاف ہے، اسی کی طرف فقہاء نے "من لم یعرف أھل زمانہ فھو جاھل" کہہ کر اشارہ کیا ہے۔

پس جہاں دین کے مسلمات کے دائرہ سے نکلنا، اور سلف صالحین کے اجتہادات کو نظر انداز کردینا ناقابل عفو گمراہی ہے، وہیں فقہی جزئیات پر جمود جو کسی خاص زمانہ اور عرف پر مبنی تھے۔ شریعت کی مصالح سے بے خبری اور اس کے مقاصد اور روح سے بے اعتنائی ہے، اور اگر اصحاب افتاء اور مخلص علماء اس کے لئے آگے نہیں بڑھے اور انہوں نے جرأت کا ثبوت نہیں دیا تو اندیشہ ہے کہ نااہل اور دین کے معاملہ میں غیر مخلص، اور مغربی تہذیب وتمدن سے مرعوب، تجدد پسند طبقہ کو دین سے کھلواڑ کا موقع ہاتھ آجائے گا۔

اسی مقصد کے پیش نظر چند سال قبل راقم السطور نے کچھ نوجوان علماء کی رفاقت میں مرکز البحث العلمی کی بنیاد رکھی، جس نے ماہ اپریل ۱۹۸۹ء میں انسٹی ٹیوٹ آف آبجکٹیو اسٹڈیز کے تعاون سے دہلی میں پہلا سیمینار منعقد کیا، جس نے باہم تبادلہ خیال اور اجتماعی غور وفکر کی ایک نئی طرح ڈالی، اسی سے حوصلہ پاکر مرکز البحث العلمی کو مزید وسعت دی گئی، اور اسلامک فقہ اکیڈمی کی تشکیل عمل میں آئی، اور اس نے دوسرا

---

[1] بانی اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا)۔

فقہی سمینار دہلی ہی میں دو اہم مسائل کرنسی نوٹوں کی شرعی حیثیت، اور بینک انٹرسٹ اور سودی قرض پر منعقد کیا، ان دونوں سمینار کے مقالات کے مجموعے شائع ہو کر قارئین کے سامنے آچکے ہیں، اور اکثر اہل علم کا احساس ہے کہ اردو زبان میں اب تک ان موضوعات پر اتنی وسعت اور عمق کے ساتھ نہیں لکھا گیا ہے اور نہ تبادلہ خیال عمل میں آیا ہے۔

اسی سلسلہ کا تیسرا سمینار اکیڈمی کے زیر اہتمام دارالعلوم سبیل الرشاد بنگلور میں منعقد ہوا، جس میں پورے ملک سے علماء و ماہرین معاشیات نے شرکت کی، ہندوستان کے علاوہ پاکستان سے مولانا مفتی محمد رفیع عثمانی اور عراق سے ڈاکٹر محمد محروس المدرس نے بھی شرکت کی۔ اس سمینار میں دو اہم مسائل زیر بحث تھے، ایک حقوق کی خرید وفروخت کا مسئلہ، دوسرے غیر سودی بینک کاری کے نظام کا، غیر سودی بنک کاری کے سلسلہ میں چونکہ ابھی صرف رہنما خطوط مقرر کئے جانے تھے، اس لئے مسئلہ زیر بحث کے بعض گوشوں پر ہی شرکاء کو اظہار خیال کی دعوت دی گئی تھی، چنانچہ اس مسئلے سے متعلق مقالات آئے، جن میں بعض بینکنگ کے فنی پہلو سے متعلق تھے، اور بعض اس کے فقہی پہلو پر لکھے گئے تھے۔ حقوق کی خرید وفروخت کے مسئلہ پر بڑی تعداد میں مقالات موصول ہوئے اور مجھے اس امر پر مسرت ہے کہ خصوصیت سے ہمارے نوجوان فضلاء اور تازہ دم اہل قلم نے اس موضوع پر توقع سے زیادہ محنت کی ہے، اور نہایت قیمتی مواد جمع کر دیا ہے، جو قارئین کی نذر ہے، امید ہے کہ گذشتہ مجلات کی طرح اسے بھی شوق کے ہاتھوں لیا جائے گا۔

اس فقہی اجتماع نے جہاں وسعت وعمق کے ساتھ جدید مسائل پر سوچنے کا ایک منہج عطا کیا ہے، مختلف آراء کو سننے اور برداشت کرنے کی صلاحیت پیدا کی ہے، نیز مختلف مذاہب فقہ اور مکاتب فکر کو ایک دوسرے سے قریب کیا ہے، وہیں یہ نہایت خوش آئند حقیقت ہے کہ اس اجتماع نے اعتراف اور قوت دلیل کی بنا پر اپنی رائے سے بے تکلف رجوع کی سنت (جو سلف صالحین کا طرہ امتیاز رہا ہے) کی مثالیں زندہ کی ہیں، نیز ان سمیناروں کی یہ خصوصیت رہی ہے کہ اس نے کبھی بھی فیصلہ میں عجلت اور جلد بازی کو راہ نہیں دی ہے، بلکہ قابل اطمینان حد تک بحث ومناقشہ اور تبادلہ خیال کے بعد ہی فیصلے کئے ہیں، چاہے ایک مسئلہ پر غور کرنے کے لئے ایک کے بجائے دوسرے سمینار تک توقف کیوں نہ کرنا پڑے۔

چنانچہ اس سمینار میں بھی اسلامی طرز کی بینک کاری کے مسئلہ پر بحث غیر مختتم رہی، اور توقع ہے کہ آئندہ سمینار ہی میں اس سلسلہ میں کسی آخری فیصلہ تک پہنچا جاسکے گا۔

زیر نظر مجلہ تین حصوں پر مشتمل ہے، پہلے حصہ میں خطبہ استقبالیہ، خطبہ افتتاحیہ، خطبہ صدارت، ڈاکٹر محمد محروس المدرس عراقی کا کلیدی خطاب اور اس سمینار کی مختصر رپورٹ اور منظور شدہ تجاویز شامل ہیں۔ دوسرے حصہ میں حقوق کی خرید وفروخت سے متعلق مقالات اور زبانی مباحثے شریک اشاعت ہیں۔

تیسرا حصہ مرابحہ سے متعلق تحریروں پر مشتمل ہے۔

دعا ہے کہ اللہ تعالی اس سلسلہ کو ثبات ودوام عطا فرمائے، ایسے فیصلے کرائے جن سے وہ راضی ہو، اور ہمیں اس ملک میں شریعت اسلامی کی حفاظت اور کسی مداخلت کے بغیر اس کی تطبیق کا فریضہ انجام دینے کا اہل بنائے۔

واللہ الموفق و هو المستعان

مجاہد الاسلام قاسمی

۱۱رجون ۱۹۹۰ء

☆☆☆

# خطبہ استقبالیہ

مفتی اشرف علی صاحب، کنوینر سمینار

اس عظیم مبارک شہر میں خوش آمدید کہہ رہا ہوں، اللہ تعالیٰ کا فضل ہے کہ اس سمینار کے لئے ہم لوگوں کو توفیق عطا فرمائی۔

قاضی صاحب کا شکر گذار ہوں کہ مجھ ناکارۂ علم کو جو ہر طرح چھوٹا اور کھوٹا ہے، آغاز کرنے کا موقع دیا، میں اس موقع پر آپ تمام حضرات کا خیر مقدم کرتا ہوں، خوش آمدید کہتا ہوں۔ اہلاً وسہلاً ومرحباً کہتا ہوں۔

حدیث پاک میں ارشاد ہے کہ میرا علم اور میری ہدایت جو میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے لے کر آیا ہوں، اس کی مثال موسلا دھار بارش کی ہے۔

''مثل ما بعثني الله به من الهدى والعلم كمثل الغيث الكثير... الخ''

(البخاري: كتاب العلم، باب فضل من علِم وعلّم)

تشبیہ اس اعتبار سے بھی ہے کہ بارش اوپر سے نازل ہوتی ہے، میں جو علم لایا ہوں اس کا تعلق بھی عالم بالا سے ہے، میں جو علم لایا ہوں وہ بھی بارش کی طرح شفاف ہے، لیکن یہ علم وہدایت کی بارش قلوب انسانی پر ہوتی ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ انسانی قلوب کی تین قسمیں ہیں، جس طرح زمین تین طرح کی ہوتی ہے: ایک حصہ زرخیز ہوتا ہے، وہ بارش کو اپنے اندر جذب کرلیتا ہے، پانی پینے کے بعد وہ زمین اپنے خزانوں کو باہر اگلنے لگتی ہے۔ دوسرا حصہ نشیب کا ہوتا ہے، یہاں پانی جمع تو ہوتا ہے لیکن خود نہیں پیتا، جذب نہیں کرتا لیکن دوسرے لوگ اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ تیسرا قطعۂ ارض وہ ہے جو نہ نرم ہے اور نہ نشیب ہے۔ نہ وہ پانی اپنے اندر جذب کرتا ہے اور نہ وہاں جمع ہوتا ہے کہ لوگ پانی پی سکیں۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے علم کی بارش جب قلوب پر ہوتی ہے تو اسی طرح ان کی بھی تین قسمیں ہیں: ایک وہ لوگ ہیں کہ حدیث جب سیکھتے ہیں تو اس کو اپنے سینہ میں اتار کر اس سے ان گنت مسائل ومعارف دنیا کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ دوسرے لوگ وہ ہیں جو احادیث کو صرف محفوظ رکھتے ہیں اور دنیا کے سامنے پیش کرتے ہیں، پہلی قسم سے مراد مجتہدین ہیں، دوسری قسم سے مراد حضرات محدثین اور اصحاب حدیث ہیں، تیسری قسم زمین کی طرح ہے، جو نہ سنتی ہے، نہ سمجھتی ہے اور نہ غور کرتی ہے۔ حضرات مجتہدین کا زمانہ گذرا، ان کے زمانہ میں جو نیا مسئلہ پیدا ہوا انہوں نے اس کا حل پیش کیا۔ ہر دور کے علماء کا فریضۂ منصبی ہے کہ جب بھی کوئی نیا مسئلہ پیدا ہو تو وہ اس کا حل امت کے سامنے پیش کریں۔

شہر بنگلور خصوصیت سے ٹیپو سلطان سے خصوصی تعلق رکھتا ہے۔ ایسے شہر میں ہم سب آپ کا خیر مقدم کرتے ہیں۔ اسلامی فقہ اکیڈمی کے انتہائی شکر گذار ہیں کہ ہمیں اس قابل سمجھا گیا۔ میں تمام حضرات کی خدمت میں ارکان استقبالیہ کی طرف سے شکریہ پیش کرتا ہوں۔

☆☆☆

# عرض داعی

مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمی[1]

نحمد و نصلی علی رسولہ الکریم!

حضرت صدر محترم، باہر سے آئے ہوئے معزز مہمانان خصوصی ڈاکٹر محروس المدرس، مفتی محمد رفیع عثمانی صاحب، اکیڈمی کے دوسرے سرپرست حضرت امیر شریعت مولانا ابوالسعود صاحب، ملک کے گوشہ گوشہ سے آئے ہوئے حضرات علماء، فضلاء، ماہرین علوم جدیدہ، اور دین کا درد رکھنے والے، اور ہمارے عزیز طلبہ، استقبالیہ کے ارکان، اس شہر کے ہمارے عزیز نوجوان، جو اس امت کے لئے مستقبل کا ایک بڑا سہارا ہیں، اس وقت میں اکیڈمی کے ایک ذمہ دار کی حیثیت سے آپ سب کو خوش آمدید کہتا ہوں۔ اور آپ سب کا تہہ دل سے انتہائی شکر گزار بھی ہوں، قبل اس کے کہ آگے کی کارروائی جاری ہو، بحیثیت داعی میرا فرض ہے کہ میں چند باتوں کی وضاحت کر دوں، میں اس یقین کے ساتھ یہ بات کہتا ہوں کہ اسلام کی علمی تاریخ میں جب بھی، جس عہد میں بھی جو نئے مسائل پیدا ہوئے ہیں، اور جو نیا چیلنج سامنے آیا ہے، چاہے وہ چیلنج کسی رخ پر ہو۔ ہمارے سلف نے اسلام کی تعلیمات کے مطابق ہر اس چیلنج کا سامنا کیا ہے۔ اور ہر دور کے اٹھنے والے سوالات کا شافی جواب دیا ہے۔ علم اور قانون کی دنیا میں فقہ اسلامی کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ فقہ اسلامی اور خاص کر فقہ اسلامی کے جو مصادر SOURCE OF LAW ہیں، جو سرچشمہ قانون ہیں، یعنی اللہ تعالیٰ کی کتاب، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مبارکہ اور کتاب وسنت کی روشنی میں ہر عہد میں مسائل پر فقہاء اور علماء کا اجماع، اور صحیح عقلی اصولوں کی روشنی میں کتاب وسنت سے نئے احکام کا استنباط کے اصول، اس کے مناہج، اس کے قواعد، جس کو ہمارے فقہاء نے اصول شرع میں، قواعد میں، اشباہ و نظائر میں، اور حکمت اسلامی کے عنوان سے ہر دور میں جمع کر دیا ہے، کتاب اللہ، سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم، قیاس اور اجماع، استحسان، استصلاح، سد ذرائع، قوانین شرعیہ کے اصول ہوں یا دوسرے اصول، متفق علیہ ہوں یا مختلف فیہ، ان تمام بنیادی سرچشموں اور اجتہاد کے طریقوں اور استنباط کے مناہج کو اتنی تفصیل کے ساتھ مرتب کر دیا گیا ہے کہ قیامت تک آنے والے زمانے میں بھی جب بھی کوئی مسئلہ پیدا ہوگا، اپنے وقت کا عالم جو ان سرچشموں پر نگاہ رکھتا ہو، جو سلف کے اقوال سے آشنا ہو، جو ''ما أجمعوا علیه و ما اختلفوا فیه'' (اجماعی احکام اور مختلف فیہ احکام) سے واقف ہو، جو احکام کے مدارج سے واقف ہو، جو شریعت کی روح پر نگاہ رکھتا ہو، جو طرق استنباط پر نظر رکھتا ہو، شرع کے قواعد کو شاذ، اور نادر رائے کی روشنی میں چھوڑنے پر آمادہ نہ ہو، جو شواذ ونوادر کی تلاش میں نہیں بلکہ قواعد اور دین کے بنیادی اصول کے تحت دین کے تحفظ کا کام کرتا ہو، ورنہ کوئی باب ایسا نہیں ہے جس میں کوئی نادر قول آپ کو نہ مل جائے۔ لیکن نوادر اور شواذ اقوال کبھی حجت نہیں رہے ہیں، پس موقعہ ہے اس بات کا کہ ہر عہد میں پیدا ہونے والے مسائل کو حل کیا جائے۔ ہمیں اس پر پورا اطمینان ہے، ورع وتقوی اور ہوی اور عقل سلیم کے درمیان فرق، اور دور نبوت سے اور نور نبوت سے کسب کرنے کی استعداد، ایک طرف مسائل کو علم کی روشنی میں یقین کے ساتھ حل کرنے کا عزم اور دوسری طرف اپنے اوپر اتنا بڑا جرم لادنے کا خطرہ۔ دونوں باتیں جب ساتھ ہوں گی تو کام بڑھے گا۔ شریعت اسلامی کی سب سے پہلی خاص بات یہ ہے کہ جزئیات کا نام شریعت نہیں، بلکہ اصول اور کلیات کا نام شریعت ہے، جزئیات ادوار کے مطابق بدلتی رہ سکتی ہیں، اصول اور کلیات ہمیشہ قائم رہنے والے ہیں۔ اور جس قانون کی بنیاد اصول اور کلیات پر ہوگی وہ قانون کبھی مردہ نہیں ہوسکتا، اس کو ہمیشہ زندہ رہنا ہے، اس لئے کہ اصول و کلیات کی تطبیق ہر عہد میں کی جاسکتی ہے۔ جزئیات میں اپنے وقت، اپنے زمانے، اپنے شہر، اپنے خاندان، اپنے قبیلہ کی چھاپ ہوا کرتی ہے۔ اصول وہ روح ہے جو ہر جگہ سرایت کرتا رہتا ہے۔ پچھلی پوری صدی میں سائنس، ٹکنالوجی کی ترقی میں یورپ کی نئی تہذیب نے ہمارے بدلتے ہوئے حالات کو معاشرت میں آنے والی تبدیلیوں میں نہ جانے کتنے مسائل پیدا کئے ہیں، بہت سے لوگوں کا کہنا ہے کہ علماء چپ چاپ بیٹھے رہے، جواب نہیں دیا۔ یہ اللہ کے وہ معصوم بندے ہیں جنھوں نے پڑھنے کی کبھی کوشش ہی نہیں کی، اور بغیر پڑھے اپنی بات کہنے کی عادت پڑ گئی۔ ورنہ پچھلی صدی کے اندر ہندستان میں جو محقق علماء پیدا ہوئے، جو صاحب حکمت علماء پیدا ہوئے، دین کا عمیق علم رکھتے تھے، میں کم از کم حضرت تھانویؒ کا نام، حضرت عبدالحئی فرنگی محلی کا نام، حضرت مفتی کفایت اللہ کا نام اور بہت سے بزرگوں کا نام گنوا سکتا ہوں۔ جنھوں نے اپنے وقت کے نازک مسئلوں کو حل کرنے میں کبھی ایک قدم پیچھے نہیں ہٹایا، لیکن لوگ جو چاہتے ہیں وہ انہوں نے

---

[1] بانی وسکریٹری جنرل اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا)۔

نہیں کیا، شریعت جو چاہتی ہے وہ انہوں نے ضرور کیا، ہم ان کے وارثین ہیں۔ ہمارا بنیادی مسئلہ یہ ہے کہ ہم ان کے وارث کی حیثیت سے چاہے اس سمینار میں بیٹھیں یا افتاء کی مسند پر بیٹھیں یا قضا کی کرسی پر بیٹھیں یا کسی علم وتحقیق کی محفل میں بیٹھیں، ہمیں اتباع اہواء الناس نہیں کرنا ہے۔ ہمیں اتباع امر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کرنا ہے۔ جب نبی کو صاف یہ کہہ دیا گیا کہ لوگ یہ چاہتے ہیں کہ اس کتاب کی جگہ آپ دوسری کتاب لاکر دے دیں۔ لوگ یہ چاہتے ہیں کہ آپ بدل دیجئے اس قرآن کو، اور کوئی دوسرا قرآن لاکر دے دیجئے۔ کہہ دیا گیا کہ آپ کہہ دیجئے کہ ''مَا يَكُونُ لِي أَنْ أُبَدِّلَهُ مِنْ تِلْقَاءِ نَفْسِي إِنْ أَتَّبِعُ إِلَّا مَا يُوحَى إِلَيَّ'' (یونس ۱۵)۔ مجھے اس کا حق کہاں سے آگیا کہ میں اپنے جی سے اللہ تعالیٰ کی شریعت، اس کی کتاب اور اس کے قانون کو بدل ڈالوں۔ اللہ کی طرف سے جو وحی آتی ہے میں تو اس کا پابند ہوں، اس کے خلاف میں نہیں کرسکتا۔ پس جو وارثان رسول ہیں، ایک طرف تو ان کو اپنے عہد کو پڑھنا ہوگا۔ اپنے زمانہ کے تقاضہ کو جاننا ہوگا۔ اصول شریعت کی روشنی میں انسانوں کے مسائل، ان کی دشواریاں، معاشرے کی مشکلات، حرج اور ضرر کو دور کرنے کے سلسلہ میں محض اوہام کا شکار ہو کر امت کو دشواریوں میں نہیں ڈالنا ہوگا، اور دوسری طرف محض لوگوں کی خواہشات پر چل کر شریعت کو ترک نہیں کرنا ہوگا، یہی ہے بیچ کا معتدل راستہ، جو ہم کو ہمارے بزرگوں سے ملا ہے، جو کتاب وسنت سے ملا ہے۔ اور آئندہ آنے والی نسلوں کو اسی راستہ پر چلنا ہے۔ بہت عرصہ سے ہم لوگ فکر مند تھے، یہ ساری چیزیں دراصل مسلم پرسنل لاء کی تحریک کا اثر کہا جاسکتا ہے۔ ہم نے بھی پڑھا پڑھایا مدرسوں میں بیٹھ کر، لیکن پرسنل لاء کی تحریک کے سلسلہ میں ملک کے گوشے گوشے میں جانے، لوگوں اور ان کی دشواریاں اور جدید وقدیم طبقہ سے ملنے کا موقع ملا۔ ایک دوسرے کو ہم نے پہچانا، انہوں نے اپنی دشواریاں ہمیں بتائیں۔ تو اس کے نتیجہ میں بہت شدت سے احساس ہوا کہ جلد سے جلد کوئی ایسی اجتماعیت وجود میں آنی چاہئے، جو منظم طریقہ پر جدید مسائل پر غور کر کے فقہ اسلامی کی روشنی میں صحیح فیصلہ دے سکے، یا کم از کم صحیح سمت متعین کرسکے۔ ورنہ اگر علماء حق نے اپنا فریضہ ادا نہیں کیا تو جو آزاد دفکر ہے وہ ہے تو یورپ کی فکر کی غلام، لیکن یہاں آکر اپنے کو بہت آزاد کہتی ہے، اس کی فکری آزادروی امت کی اس کشتی کو ڈبو لے جائے گی، اور وہ امت کو غلط راستے پر لے جائے گی۔ اگر مسائل کا حل نہیں ہوگا تو لوگ غلط سلط سوچ کر غلط راستے پر لوگوں کو لے جائیں گے۔ میں بھی ایمانداری سے سمجھتا ہوں کہ اس عہد کے علماء کا فریضہ ہے کہ وہ آج کے اٹھنے والے سوالات کو حل کریں۔ یہ وہ بات تھی دوستو! جسے ہم نے اپنے بڑوں کے سامنے بھی رکھا تھا۔ بہرحال حیدرآباد میں چند بہت ہی ہم جیسے چھوٹے درجہ کے لوگ اکٹھا ہوئے، جب پرسنل لاء کا اجلاس ہورہا تھا۔ اور ہم نے ایک چھوٹی سی مجلس بنائی تھی مرکز البحث العلمی کے نام سے، بڑا اضطراب تھا ہماری طبیعتوں میں کہ کچھ کرنا ہے۔ جو ایک نوجوانی کا جوش ہوتا ہے۔ بڑھتے بڑھتے کچھ قدم آگے بڑھے، پھر کچھ قدم پیچھے ہٹے۔ اس کے بعد بحث ونظر کا اجراء ہوا، اس رسالہ نے ملک میں مختلف مدارس، علماء اور اصحاب فکر اور دانشوروں میں پہنچ کر ایک نئی تحریک پیدا کی۔ پھر میں بہت شکر گزار ہوں اپنے بہت ہی عزیز دوست ڈاکٹر منظور عالم چیرمین انسٹی ٹیوٹ آف آبجیکٹیو اسٹڈیز کا کہ میں نے جو ان کے سامنے بات رکھی تو انہوں نے بہت ہی تیزی کے ساتھ اور بلا کسی بوجھ کے مکمل تعاون کا وعدہ فرمایا، اور اس طرح پہلا فقہی سمینار ہوا، دوسرا فقہی سمینار ہوا، میں سمجھتا ہوں کہ اب ملک کے کسی گوشہ میں یہ فقہی اور علمی جدوجہد جو ہو رہی ہے نامانوس نہیں رہی ہے۔ ہر جگہ لوگ اس کو جاننے لگے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ایسے کاموں میں کچھ باتیں بھی کہی جاسکتی ہیں۔ کوئی کہہ سکتا ہے کہ یہ غیر مقلد ہوتا جارہا ہے، اور کوئی کہہ سکتا ہے کہ یہ حنفیت کی اشاعت چاہ رہا ہے۔ جیسے دل ویسی ان کی فکر، اللہ تعالیٰ ان کو معاف فرمائے، میں تو یہ چاہتا ہوں کہ آپ ہر شک وشبہ سے بالاتر ہو کر علم اور مطالعہ اور تحقیق کے ساتھ آکر بیٹھئے، ایک دوسرے کے آراء اور خیالات کو سمجھئے۔ اور کوئی بھی رائے کثرت رائے یا جبر کے ساتھ یا مجبریٹی کے ساتھ نہیں ہوگی۔ یہ بات اچھی طرح جان لیجئے، پوری دیانت داری کے ساتھ۔ فتویٰ کا مسئلہ ہے۔ اس میں کوئی ایسی بات نہیں کی جاسکتی ہے، موقعہ اس کا موجود ہے کہ آپ کے ساتھ، آپ کے عہد کے مختلف علوم کے جاننے والے فضلاء اور دانشور بھی یہاں موجود ہوں۔ یہ خلیج بہرحال پٹنی چاہئے، اور امت کے درمیان مسلکوں میں فرق اور امت کے درمیان مختلف صلاحیتوں کا اپنے کو اپنے خول میں بند رکھنا، یہ اتنا عظیم فتنہ ہے کہ اگر ہم اس پر قابو نہیں پاسکے تو اس امت کو ہم ترقی کی اس راہ پر نہیں لے جاسکتے جو اس کا حق ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ آپ میں سے ہر شخص، ہمارے یونیورسٹی کے دانشور، مختلف علوم کے ماہرین بیٹھیں علماء کے سامنے، شریعت کے احکام اور اس کے مصادر سے براہ راست استفادہ کریں۔ آج جو سائنس اور ٹکنالوجی میں جدید ترقیاں ہوئی ہیں، نئے مسائل آئے ہیں، نئے نظریات آئے ہیں۔ ان میں ہم اپنے عزیز دوستوں سے جنہوں نے یونیورسٹی میں پڑھ کر اس فن میں کمال حاصل کیا ہے، ہم علماء ان سے براہ راست استفادہ کریں، اور آپس میں مسالک کے فرق کو بھول کر شریعت کے عام اصولوں کو سامنے رکھ کر ایک ساتھ جمع ہو کر مسائل کو سوچنے کی کوشش کریں۔

گروہ بندی اور تفریق اسلام میں لعنت ہے، دوستو! کچھ بھی یہ موجب رحمت نہیں ہوسکتا، ہندوستان میں اگر اس امت کا تحفظ کرنا ہے تو ہر محاذ پر آپ کو کلمہ کی بنیاد پر اکٹھا ہونا پڑے گا۔

☆☆☆

